مَبْثُوْثَةٌ ⑯ اَفَلَا يَنْظُرُوْنَ اِلَى الْاِبِلِ كَيْفَ خُلِقَتْ ⑰ وَاِلَى السَّمَآءِ كَيْفَ

بچھے ہوں گے ⑯ کیا وہ اونٹوں کی طرف نہیں دیکھتے کہ وہ کیسے پیدا کیے گئے ہیں؟ ⑰ اور آسمان کی طرف کہ کیسے

رُفِعَتْ ⑱ وَاِلَى الْجِبَالِ كَيْفَ نُصِبَتْ ⑲ وَاِلَى الْاَرْضِ كَيْفَ سُطِحَتْ ⑳

بلند کیا گیا ہے ⑱ اور پہاڑوں کی طرف کہ کیسے گاڑے گئے ہیں ⑲ اور زمین کی طرف کہ کیسے بچھائی گئی ہے ⑳

فَذَكِّرْ اِنَّمَآ اَنْتَ مُذَكِّرٌ ㉑ لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِمُصَيْطِرٍ ㉒ اِلَّا مَنْ تَوَلّٰى وَكَفَرَ ㉓

چنانچہ آپ نصیحت کیجیے، آپ تو صرف نصیحت کرنے والے ہیں ㉑ آپ ان پر کوئی فوج دار نہیں ㉒ مگر جس نے منہ موڑا اور کفر کیا ㉓

فَيُعَذِّبُهُ اللّٰهُ الْعَذَابَ الْاَكْبَرَ ㉔ اِنَّ اِلَيْنَآ اِيَابَهُمْ ㉕ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا حِسَابَهُمْ ㉖

تو اسے اللہ بہت بڑا عذاب دے گا ㉔ بے شک ہماری ہی طرف ان کی واپسی ہے ㉕ پھر بے شک ان کا حساب لینا ہمارے ہی ذمے ہے ㉖

سُوْرَةُ الْفَجْرِ 89 مَكِّيَّةٌ 10 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 30

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

وَالْفَجْرِ ① وَلَيَالٍ عَشْرٍ ② وَّالشَّفْعِ وَالْوَتْرِ ③ وَالَّيْلِ اِذَا يَسْرِ ④

قسم ہے فجر کی ① اور دس راتوں کی ② اور جفت اور طاق کی ③ اور رات کی جبکہ وہ بیت رہی ہو ④

هَلْ فِيْ ذٰلِكَ قَسَمٌ لِّذِيْ حِجْرٍ ⑤ اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِعَادٍ ⑥

یقیناً ان (چیزوں) میں صاحب عقل کے لیے معتبر قسم ہے ⑤ کیا آپ نے دیکھا نہیں کہ آپ کے رب نے عاد کے ساتھ کیسا سلوک کیا تھا؟ ⑥

اِرَمَ ذَاتِ الْعِمَادِ ⑦ الَّتِيْ لَمْ يُخْلَقْ مِثْلُهَا فِي الْبِلَادِ ⑧ وَثَمُوْدَ الَّذِيْنَ

(عاد) ارم جو اونچے ستونوں والے تھے ⑦ جن کے مانند کوئی قوم ملکوں میں پیدا نہیں کی گئی ⑧ اور ثمود کے ساتھ

جَابُوا الصَّخْرَ بِالْوَادِ ⑨ وَفِرْعَوْنَ ذِي الْاَوْتَادِ ⑩ الَّذِيْنَ طَغَوْا فِي الْبِلَادِ ⑪

جو وادی میں چٹانیں تراشتے تھے ⑨ اور فرعون میخوں والے کے ساتھ ⑩ وہ جنھوں نے شہروں میں سرکشی کی ⑪

فَاَكْثَرُوْا فِيْهَا الْفَسَادَ ⑫ فَصَبَّ عَلَيْهِمْ رَبُّكَ سَوْطَ عَذَابٍ ⑬ اِنَّ رَبَّكَ لَبِالْمِرْصَادِ ⑭

اور ان میں بہت زیادہ فساد پھیلایا ⑫ تب آپ کے رب نے ان پر عذاب کا کوڑا برسایا ⑬ بے شک آپ کا رب (مجرموں کی) گھات میں ہے ⑭

فَاَمَّا الْاِنْسَانُ اِذَا مَا ابْتَلٰىهُ رَبُّهٗ فَاَكْرَمَهٗ وَنَعَّمَهٗ فَيَقُوْلُ رَبِّيْٓ اَكْرَمَنِ ⑮

لیکن انسان جو ہے جب اس کا رب اسے آزمائے اور اسے عزت اور نعمت دے تو وہ کہتا ہے کہ میرے رب نے مجھے عزت بخشی ⑮

وَاَمَّآ اِذَا مَا ابْتَلٰىهُ فَقَدَرَ عَلَيْهِ رِزْقَهٗ فَيَقُوْلُ رَبِّيْٓ اَهَانَنِ ⑯ كَلَّا بَلْ لَّا تُكْرِمُوْنَ

مگر جب وہ اسے آزمائے اور اس کا رزق اس پر تنگ کر دے تو وہ کہتا ہے کہ میرے رب نے مجھے ذلیل کر دیا ⑯ ہرگز نہیں! بلکہ تم یتیم کی عزت نہیں

الْيَتِيمَ ﴿17﴾ وَلَا تَحٰٓضُّونَ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ﴿18﴾ وَتَاْكُلُوْنَ التُّرَاثَ اَكْلًا لَّمًّا ﴿19﴾ وَّتُحِبُّوْنَ الْمَالَ

کرتے ⑰ اور باہم مسکین کو کھانا کھلانے کی ترغیب نہیں دیتے ⑱ اور تم میراث کا سارا مال سمیٹ کر کھا جاتے ہو ⑲ اور تم مال سے جی بھر کر پیار

حُبًّا جَمًّا ﴿20﴾ كَلَّآ اِذَا دُكَّتِ الْاَرْضُ دَكًّا دَكًّا ﴿21﴾ وَّجَآءَ رَبُّكَ وَالْمَلَكُ صَفًّا صَفًّا ﴿22﴾

کرتے ہو ⑳ ہرگز نہیں! جب زمین خوب کوٹ کر ہموار کر دی جائے گی ㉑ اور آپ کا رب اور فرشتے صف در صف آئیں گے ㉒

وَجِايْٓءَ يَوْمَئِذٍۢ بِجَهَنَّمَ ۙ يَوْمَئِذٍ يَّتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ وَاَنّٰى لَهُ الذِّكْرٰى ﴿23﴾

اور اس دن جہنم (سامنے) لائی جائے گی، اس دن انسان (اپنے کرتوت) یاد کرے گا اور یہ یاد کرنا اس کے لیے کیونکر (مفید) ہوگا ㉓

يَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ قَدَّمْتُ لِحَيَاتِيْ ﴿24﴾ فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُعَذِّبُ عَذَابَهٗٓ اَحَدٌ ﴿25﴾ وَّلَا يُوْثِقُ

وہ کہے گا: کاش! میں نے اپنی اس زندگی کے لیے کچھ آگے بھیجا ہوتا ㉔ چنانچہ اس دن اس جیسا عذاب دینے والا اور کوئی نہیں ہوگا ㉕ اور اس جیسا

وَثَاقَهٗٓ اَحَدٌ ﴿26﴾ يٰٓاَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ﴿27﴾ ارْجِعِيْٓ اِلٰى رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً ﴿28﴾

جکڑنے والا بھی اور کوئی نہیں ہوگا ㉖ اے مطمئن روح! ㉗ تو اپنے رب کی طرف چل اس حال میں کہ تو اس سے راضی، وہ تجھ سے راضی ㉘

30/4 فَادْخُلِيْ فِيْ عِبٰدِيْ ﴿29﴾ وَادْخُلِيْ جَنَّتِيْ ﴿30﴾

پھر تو میرے بندوں میں داخل ہو جا ㉙ اور میری جنت میں داخل ہو جا ㉚

| سُوْرَةُ الْبَلَدِ<br>90 مَكِّيَّةٌ 35 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ<br>اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1<br>اٰيَاتُهَا 20 |
|---|---|---|

لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ﴿1﴾ وَاَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ ﴿2﴾ وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ ﴿3﴾

میں قسم کھاتا ہوں اس شہر (مکہ) کی ① اور آپ کے لیے اس شہر میں لڑائی حلال ہونے والی ہے ② اور قسم ہے والد (آدم) کی اور اس کی اولاد کی ③

وقف لازم لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ كَبَدٍ ﴿4﴾ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّنْ يَّقْدِرَ عَلَيْهِ اَحَدٌ ﴿5﴾ يَقُوْلُ

بلاشبہ ہم نے انسان کو بڑی مشقت میں پیدا کیا ہے ④ کیا وہ سمجھتا ہے کہ اس پر کوئی بھی قابو نہ پا سکے گا؟ ⑤ وہ کہتا ہے

اَهْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا ﴿6﴾ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّمْ يَرَهٗٓ اَحَدٌ ﴿7﴾ اَلَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ عَيْنَيْنِ ﴿8﴾ وَلِسَانًا

کہ میں نے ڈھیروں مال لٹا دیا ⑥ کیا وہ سمجھتا ہے کہ اسے کسی نے نہیں دیکھا؟ ⑦ کیا ہم نے اسے دو آنکھیں نہیں دیں؟ ⑧ اور زبان

وَّشَفَتَيْنِ ﴿9﴾ وَهَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ ﴿10﴾ فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ﴿11﴾ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْعَقَبَةُ ﴿12﴾

اور دو ہونٹ؟ ⑨ اور ہم نے اسے دونوں راستے سمجھا دیے ⑩ پھر وہ گھاٹی پر سے ہو کر نہیں گزرا ⑪ اور آپ کو کیا معلوم کہ وہ دشوار گھاٹی کیا ہے؟ ⑫

فَكُّ رَقَبَةٍ ﴿13﴾ اَوْ اِطْعٰمٌ فِيْ يَوْمٍ ذِيْ مَسْغَبَةٍ ﴿14﴾ يَّتِيْمًا ذَا مَقْرَبَةٍ ﴿15﴾ اَوْ مِسْكِيْنًا ذَا مَتْرَبَةٍ ﴿16﴾

وہ ہے کسی انسان کو غلامی سے چھڑانا ⑬ یا بھوک والے دن کھانا کھلانا ⑭ کسی رشتے دار یتیم کو ⑮ یا کسی خاک نشین مسکین کو ⑯

ثُمَّ كَانَ مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ وَتَوَاصَوْا بِالْمَرْحَمَةِ ⑰ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ

پھر وہ ان لوگوں میں شامل ہو جو ایمان لائے اور انھوں نے باہم صبر کی وصیت کی اور باہم رحم کرنے کی وصیت کی⑰ وہی لوگ

الْمَيْمَنَةِ ⑱ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا هُمْ اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ⑲ عَلَيْهِمْ نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ ⑳

دائیں ہاتھ والے ہیں⑱ اور جو لوگ ہماری آیتوں کے منکر ہوئے وہی بائیں ہاتھ والے ہیں⑲ ان پر (ہر طرف سے) بند کی ہوئی آگ ہوگی⑳

سورۃ الشمس — 91 مکیۃ 26

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

رکوعها 1 — آیاتها 20

وَالشَّمْسِ وَضُحٰىهَا ① وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰىهَا ② وَالنَّهَارِ اِذَا جَلّٰىهَا ③

سورج اور اس کی دھوپ چڑھنے کی قسم① اور چاند کی جب وہ اس کے پیچھے آتا ہے② اور دن کی جب وہ سورج کا جلوہ دکھاتا ہے③

وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰىهَا ④ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰىهَا ⑤ وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰىهَا ⑥

اور رات کی جب وہ اسے ڈھانپ لیتی ہے④ اور آسمان کی اور جس نے اسے بنایا⑤ اور زمین کی اور جس نے اسے بچھایا⑥

وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰىهَا ⑦ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰىهَا ⑧ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ

اور (انسانی) نفس کی اور جس نے اسے ٹھیک بنایا⑦ پھر اس کی بدی اور اس کا تقویٰ اس پر الہام کیا⑧ یقیناً فلاح

زَكّٰىهَا ⑨ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰىهَا ⑩ كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰىهَآ ⑪

پا گیا جس نے نفس کا تزکیہ کیا⑨ اور یقیناً نامراد ہوا جس نے اسے آلودہ کیا⑩ قوم ثمود نے اپنی سرکشی کی وجہ سے (نبی کو) جھٹلایا⑪

اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰىهَا ⑫ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا ⑬ فَكَذَّبُوْهُ

جب اٹھ کھڑا ہوا اس قوم کا بڑا بدبخت⑫ تو انھیں رسول اللہ نے کہا: اللہ کی اونٹنی (کی حفاظت کرو) اور اس کو پانی پلانے کی⑬ پھر انھوں نے اس کو

فَعَقَرُوْهَا ۥ فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُمْ بِذَنْۢبِهِمْ فَسَوّٰىهَا ⑭ وَلَا يَخَافُ عُقْبٰهَا ⑮

جھٹلایا اور اونٹنی کو مار ڈالا تو ان کے رب نے ان کے گناہ کی وجہ سے ان پر تباہی ڈال کر سب کا صفایا کر دیا⑭ اور وہ اس (تباہی) کے انجام سے نہیں ڈرتا⑮

سورۃ الیل — 92 مکیۃ 9

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

رکوعها 1 — آیاتها 21

وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى ① وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى ② وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَالْاُنْثٰٓى ③

رات کی قسم جب وہ چھا جائے① اور دن کی جب وہ روشن ہو② اور اس ذات کی جس نے نر اور مادہ پیدا کیے③

اِنَّ سَعْيَكُمْ لَشَتّٰى ④ فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰى وَاتَّقٰى ⑤ وَصَدَّقَ بِالْحُسْنٰى ⑥ فَسَنُيَسِّرُهٗ

بے شک تمھاری کوشش (باہم) مختلف ہے④ پھر جس نے (اللہ کی راہ میں) دیا اور ڈرتا رہا⑤ اور اس نے نیک بات کی تصدیق کی⑥ تو یقیناً اسے ہم آسان

لِلْيُسْرٰى (7) وَاَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَاسْتَغْنٰى (8) وَكَذَّبَ بِالْحُسْنٰى (9) فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰى (10)

(راہ) کی توفیق دیں گے (7) لیکن جس نے کنجوسی کی اور پروا نہ کی (8) اور اس نے نیک بات کو جھٹلایا (9) تو اسے ہم تنگی کی (راہ کی) سہولت دیں گے (10)

وَمَا يُغْنِيْ عَنْهُ مَالُهٗٓ اِذَا تَرَدّٰى (11) اِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى (12) وَاِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ

اور جب وہ (دوزخ میں) گرے گا تو اسے اس کا مال کوئی فائدہ نہ دے گا (11) بے شک ہدایت دینا ہمارے ہی ذمے ہے (12) اور بے شک آخرت

وَالْاُوْلٰى (13) فَاَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰى (14) لَا يَصْلٰىهَآ اِلَّا الْاَشْقَى (15) الَّذِيْ كَذَّبَ

اور دنیا ہمارے ہی اختیار میں ہے (13) بالآخر میں نے تمھیں بھڑکتی آگ سے ڈرا دیا ہے (14) اس میں بڑا بدبخت ہی داخل ہوگا (15) جس نے جھٹلایا

وَتَوَلّٰى (16) وَسَيُجَنَّبُهَا الْاَتْقَى (17) الَّذِيْ يُؤْتِيْ مَالَهٗ يَتَزَكّٰى (18) وَمَا لِاَحَدٍ

اور منہ پھیرا (16) اور بڑا متقی اس سے ضرور دور رکھا جائے گا (17) جو پاک ہونے کے لیے اپنا مال دیتا ہے (18) اور اس پر کسی کا کوئی احسان نہیں جس کا

عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰٓى (19) اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰى (20) وَلَسَوْفَ يَرْضٰى (21)

بدلہ اسے دینا ہو (19) مگر صرف اپنے رب برتر کا چہرہ چاہتے ہوئے (مال خرچ کرتا ہے) (20) اور یقیناً وہ (اللہ) جلد اس سے راضی ہوگا (21)

## سُوْرَةُ الضُّحٰى 93 مَكِّيَّةٌ 11 — رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 11

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

وَالضُّحٰى (1) وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰى (2) مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰى (3) وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ

دن چڑھے کی قسم! (1) اور رات کی جب وہ چھا جائے (2) (اے نبی!) آپ کے رب نے آپ کو نہ چھوڑا اور نہ ناراض ہوا (3) اور یقیناً آپ کے لیے آخرت، دنیا سے

مِنَ الْاُوْلٰى (4) وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى (5) اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا فَاٰوٰى (6)

بہت بہتر ہے (4) اور جلد آپ کا رب آپ کو اتنا دے گا کہ آپ راضی ہو جائیں گے (5) کیا اس نے آپ کو یتیم نہ پایا، پھر ٹھکانا دیا (6)

وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى (7) وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰى (8) فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ (9)

اور آپ کو ناواقفِ راہ پایا، پھر ہدایت بخشی (7) اور آپ کو تنگ دست پایا، پھر مال دار کر دیا (8) لہٰذا آپ یتیم پر سختی نہ کریں (9)

وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ (10) وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ (11)

اور سوالی کو نہ جھڑکیں (10) اور اپنے رب کی نعمت کا ذکر کرتے رہیں (11)

## سُوْرَةُ اَلَمْ نَشْرَحْ 94 مَكِّيَّةٌ 12 — رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 8

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ (1) وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ (2) الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ (3)

(اے نبی!) کیا ہم نے آپ کے لیے آپ کا سینہ نہیں کھول دیا؟ (1) اور ہم نے آپ سے آپ کا بوجھ اتار دیا (2) جس نے آپ کی کمر توڑ دی تھی (3)

وَرَفَعۡنَا لَكَ ذِكۡرَكَ ﴿4﴾ فَاِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ يُسۡرًا ﴿5﴾ اِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ يُسۡرًا ﴿6﴾

اور ہم نے آپ کے لیے آپ کا ذکر اونچا کر دیا ④ پھر بے شک ہر تنگی کے ساتھ آسانی ہے ⑤ بے شک ہر تنگی کے ساتھ آسانی ہے ⑥

فَاِذَا فَرَغۡتَ فَانۡصَبۡ ﴿7﴾ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارۡغَبۡ ﴿8﴾

چنانچہ جب آپ فارغ ہو جائیں تو محنت کیجیے ⑦ اور اپنے رب ہی کی طرف رغبت کیجیے ⑧

سُوۡرَةُ التِّيۡن 95 مَكِّيَّة 28 | رُكُوۡعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 8

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

وَالتِّيۡنِ وَالزَّيۡتُوۡنِ ﴿1﴾ وَطُوۡرِ سِيۡنِيۡنَ ﴿2﴾ وَهٰذَا الۡبَلَدِ الۡاَمِيۡنِ ﴿3﴾ لَقَدۡ خَلَقۡنَا

قسم ہے انجیر اور زیتون کی ① اور طور سیناء کی ② اور اس پُر امن شہر (مکہ) کی ③ یقیناً ہم نے انسان کو بہترین شکل و صورت

الۡاِنۡسَانَ فِىۡۤ اَحۡسَنِ تَقۡوِيۡمٍ ﴿4﴾ ثُمَّ رَدَدۡنٰهُ اَسۡفَلَ سٰفِلِيۡنَ ﴿5﴾

میں پیدا کیا ہے ④ پھر ہم نے اسے نیچوں سے نیچے پھینک دیا ⑤

اِلَّا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمۡ اَجۡرٌ غَيۡرُ مَمۡنُوۡنٍ ﴿6﴾ فَمَا

مگر جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، ان کے لیے بے انتہا اجر ہے ⑥ پھر (اے انسان!) اس کے بعد تجھے کون سی

يُكَذِّبُكَ بَعۡدُ بِالدِّيۡنِ ﴿7﴾ اَلَيۡسَ اللّٰهُ بِاَحۡكَمِ الۡحٰكِمِيۡنَ ﴿8﴾

چیز جزا و سزا کو جھٹلانے پر آمادہ کرتی ہے ⑦ کیا اللہ سب حاکموں سے بڑا حاکم نہیں ہے؟ ⑧

سُوۡرَةُ العَلَق 96 مَكِّيَّة 1 | رُكُوۡعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 19

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

اِقۡرَاۡ بِاسۡمِ رَبِّكَ الَّذِىۡ خَلَقَ ﴿1﴾ خَلَقَ الۡاِنۡسَانَ مِنۡ عَلَقٍ ﴿2﴾ اِقۡرَاۡ وَرَبُّكَ الۡاَكۡرَمُ ﴿3﴾

اپنے رب کے نام سے پڑھیے جس نے پیدا کیا ① اس نے انسان کو جمے ہوئے خون سے پیدا کیا ② پڑھیے اور آپ کا رب بڑا کریم ہے ③

الَّذِىۡ عَلَّمَ بِالۡقَلَمِ ﴿4﴾ عَلَّمَ الۡاِنۡسَانَ مَا لَمۡ يَعۡلَمۡ ﴿5﴾ كَلَّاۤ اِنَّ الۡاِنۡسَانَ لَيَطۡغٰٓى ﴿6﴾

وہ ذات جس نے قلم کے ذریعے سے علم سکھایا ④ اس نے انسان کو وہ علم سکھایا جو وہ نہیں جانتا تھا ⑤ سچ مچ! انسان تو یقیناً آپے سے باہر ہو جاتا ہے ⑥

اَنۡ رَّاٰهُ اسۡتَغۡنٰى ﴿7﴾ اِنَّ اِلٰى رَبِّكَ الرُّجۡعٰى ﴿8﴾ اَرَءَيۡتَ الَّذِىۡ يَنۡهٰى ﴿9﴾ عَبۡدًا اِذَا صَلّٰى ﴿10﴾

اس بنا پر کہ وہ خود کو بے پروا سمجھتا ہے ⑦ بے شک آپ کے رب ہی کی طرف واپسی ہے ⑧ کیا آپ نے اسے دیکھا جو منع کرتا ہے ⑨ ایک بندے

اَرَءَيۡتَ اِنۡ كَانَ عَلَى الۡهُدٰٓى ﴿11﴾ اَوۡ اَمَرَ بِالتَّقۡوٰى ﴿12﴾ اَرَءَيۡتَ اِنۡ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ﴿13﴾

کو جب وہ نماز پڑھتا ہے؟ ⑩ بھلا دیکھو تو اگر وہ (بندہ) ہدایت پر ہو ⑪ یا تقویٰ کا حکم دیتا ہو؟ ⑫ بھلا دیکھو تو اگر وہ (حق کو) جھٹلاتا اور (اس سے)

اَلَمْ يَعْلَمْ بِاَنَّ اللّٰهَ يَرٰى ⑭ كَلَّا لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ ۙ۬ لَنَسْفَعًا بِالنَّاصِيَةِ ⑮

منہ موڑتا ہو؟⑬ کیا وہ نہیں جانتا کہ بے شک اللہ دیکھ رہا ہے⑭ ہرگز نہیں! اگر وہ باز نہ آیا تو ہم اسے پیشانی کے بالوں سے پکڑ کر ضرور گھسیٹیں گے⑮

نَاصِيَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ ⑯ فَلْيَدْعُ نَادِيَهٗ ⑰ سَنَدْعُ الزَّبَانِيَةَ ⑱ كَلَّا ؕ

پیشانی جو جھوٹی اور خطا کار ہے⑯ چنانچہ اسے چاہیے کہ وہ اپنی مجلس والوں کو بلا لے⑰ یقیناً ہم بھی عذاب کے فرشتوں کو بلا لیں گے⑱ ہرگز نہیں!

لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ ⑲ ۩

آپ اس کی اطاعت نہ کریں اور سجدہ کریں اور اللہ کا قرب حاصل کریں⑲

| سُوْرَةُ الْقَدْرِ<br>97 مَكِّيَّةٌ 25 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ<br>اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1<br>اٰيَاتُهَا 5 |
|---|---|---|

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ① وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ②

بے شک ہم نے اس (قرآن) کو لیلۃ القدر میں نازل کیا① اور آپ کو کیا معلوم کہ لیلۃ القدر کیا ہے؟②

لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۙ۬ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ③ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ

لیلۃ القدر ہزار مہینے سے بہتر ہے③ اس رات میں فرشتے اور روح (جبریل) اپنے رب کے حکم سے ہر کام کے لیے

مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ④ سَلٰمٌ ۛ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ⑤

نازل ہوتے ہیں④ (وہ رات) طلوع فجر تک سلامتی (ہی سلامتی) ہے⑤

| سُوْرَةُ الْبَيِّنَةِ<br>98 مَدَنِيَّةٌ 100 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ<br>اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1<br>اٰيَاتُهَا 8 |
|---|---|---|

لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَالْمُشْرِكِيْنَ مُنْفَكِّيْنَ حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ ①

اہل کتاب کے بعض کافر اور مشرکین (کفر سے) رکنے والے نہ تھے یہاں تک کہ ان کے پاس واضح دلیل آ جائے①

رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ يَتْلُوْا صُحُفًا مُّطَهَّرَةً ② فِيْهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ ③ وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِيْنَ

اللہ کی طرف سے ایک رسول جو پاکیزہ صحیفے پڑھے② جن میں درست اور معتدل احکام ہیں③ اور جن لوگوں کو کتاب دی گئی تھی، ان میں تفرقہ

اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ ④ وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ

ان کے پاس واضح دلیل آ جانے کے بعد پڑا④ حالانکہ انھیں یہی حکم دیا گیا تھا کہ وہ بندگی کو اللہ کے لیے خالص کر کے،

لَهُ الدِّيْنَ ۙ۬ حُنَفَآءَ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ ⑤

یکسو ہو کر، اس کی عبادت کریں، اور وہ نماز کو قائم کریں اور زکاۃ دیں، اور یہی سیدھی ملت کا دین ہے⑤

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَالْمُشْرِكِيْنَ فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ

بے شک اہل کتاب میں سے جن لوگوں نے کفر کیا اور مشرکین آتشِ جہنم میں جلیں گے، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے،

اُولٰٓئِكَ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ ؕ ⑥ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمْ خَيْرُ

وہی لوگ مخلوق میں بدترین ہیں ⑥ بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، وہی لوگ مخلوق میں

الْبَرِيَّةِ ؕ ⑦ جَزَآؤُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ

بہترین ہیں ⑦ ان کی جزا ان کے رب کے ہاں ہمیشہ رہنے والے باغ ہیں جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے

فِيْهَآ اَبَدًا ؕ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ؕ ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ رَبَّهٗ ⑧ ع

ابد تک، اللہ ان سے راضی اور وہ اللہ سے راضی، یہ اس کو ملتا ہے جو اپنے رب سے ڈر گیا ⑧

سورۃ الزلزال 99 مدنیۃ 93 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | رکوعها 1 ایاتها 8

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ۙ ① وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا ۙ ② وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا ۚ ③

جب زمین پورے زور سے ہلائی جائے گی ① اور زمین اپنے بوجھ باہر نکال دے گی ② اور انسان کہے گا: اسے کیا ہوا؟ ③ اس دن وہ اپنے

يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ؕ ④ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ؕ ⑤ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا ۙ لِّيُرَوْا

(خود پر گزرنے والے) حالات بیان کرے گی ④ کیونکہ آپ کا رب اسے (یہی) حکم دے گا ⑤ اس روز لوگ الگ الگ ہو کر لوٹیں گے تاکہ انھیں

اَعْمَالَهُمْ ؕ ⑥ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ؕ ⑦ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ⑧ ع

ان کے اعمال دکھائے جائیں ⑥ لہٰذا جس نے ذرہ بھر بھلائی کی وہ اسے دیکھ لے گا ⑦ اور جس نے ذرہ بھر برائی کی وہ بھی اسے دیکھ لے گا ⑧

سورۃ العدیت 100 مکیۃ 14 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | رکوعها 1 ایاتها 11

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

وَالْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ۙ ① فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ۙ ② فَالْمُغِيْرٰتِ صُبْحًا ۙ ③ فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۙ ④

سرپٹ دوڑتے ہانپتے گھوڑوں کی قسم ① پھر سم مار کر چنگاریاں نکالنے والوں کی ② پھر صبح کے وقت حملہ کرنے والوں کی ③ پھر اس وقت وہ گرد و غبار اڑاتے ہیں ④

فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۙ ⑤ اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ ۚ ⑥ وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ

پھر اس وقت وہ (دشمن کی) جماعت کے درمیان گھس جاتے ہیں ⑤ بے شک انسان اپنے رب کا بڑا ناشکرا ہے ⑥ اور بے شک وہ اس بات پر

لَشَهِيْدٌ ۚ ⑦ وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ؕ ⑧ اَفَلَا يَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَا فِي

(خود بھی) گواہ ہے ⑦ اور بے شک وہ مال کی محبت میں بری طرح گرفتار ہے ⑧ کیا پھر وہ نہیں جانتا جب نکال باہر کیا جائے گا جو کچھ

الْقُبُورِ ⑨ وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُورِ ⑩ إِنَّ رَبَّهُم بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيرٌ ⑪

قبروں میں ہے⑨ اور ظاہر کر دیا جائے گا جو کچھ سینوں میں ہے⑩ بے شک ان کا رب اس دن ان (کے حال) سے خوب آگاہ ہوگا⑪

| سُورَةُ الْقَارِعَةِ<br>101 مَكِّيَّةٌ 30 | بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ<br>اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوعُهَا 1<br>آيَاتُهَا 11 |
|---|---|---|

الْقَارِعَةُ ① مَا الْقَارِعَةُ ② وَمَا أَدْرَاكَ مَا الْقَارِعَةُ ③ يَوْمَ يَكُونُ النَّاسُ

کھڑکھڑا دینے والی① کیا ہے وہ کھڑکھڑا دینے والی!② اور آپ کو کیا معلوم کہ وہ کھڑکھڑا دینے والی کیا ہے؟③ جس دن لوگ (ایسے) ہو جائیں

كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوثِ ④ وَتَكُونُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنفُوشِ ⑤ فَأَمَّا مَن ثَقُلَتْ مَوَازِينُهُ ⑥

گے جیسے بکھرے ہوئے پروانے④ اور پہاڑ دھنکی ہوئی رنگین اون جیسے ہو جائیں گے⑤ پھر جس شخص کے پلڑے بھاری ہو گئے⑥

فَهُوَ فِي عِيشَةٍ رَّاضِيَةٍ ⑦ وَأَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِينُهُ ⑧ فَأُمُّهُ هَاوِيَةٌ ⑨

تو وہ اپنی پسند کی زندگی میں ہو گا⑦ اور جس شخص کے پلڑے ہلکے ہو گئے⑧ تو اس کا ٹھکانا ہاویہ (گڑھا) ہو گا⑨

وَمَا أَدْرَاكَ مَا هِيَهْ ⑩ نَارٌ حَامِيَةٌ ⑪

اور آپ کو کیا معلوم کہ "ہاویہ" کیا ہے⑩ وہ سخت دہکتی ہوئی آگ ہے⑪

| سُورَةُ التَّكَاثُرِ<br>102 مَكِّيَّةٌ 16 | بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ<br>اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوعُهَا 1<br>آيَاتُهَا 8 |
|---|---|---|

أَلْهَاكُمُ التَّكَاثُرُ ① حَتَّىٰ زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ② كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُونَ ③ ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ

باہم بہتات کی حرص نے تمھیں غافل کر دیا① یہاں تک کہ تم قبروں میں جا پہنچے② ہرگز نہیں! جلد ہی تم جان لو گے③ پھر ہرگز نہیں! جلد ہی تم

تَعْلَمُونَ ④ كَلَّا لَوْ تَعْلَمُونَ عِلْمَ الْيَقِينِ ⑤ لَتَرَوُنَّ الْجَحِيمَ ⑥ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا

جان لو گے④ ہرگز نہیں! اگر تم یقینی علم کے ساتھ جان لو⑤ تم ضرور دوزخ کو دیکھو گے⑥ پھر تم اسے ضرور یقین کی آنکھ سے دیکھو گے⑦ پھر

عَيْنَ الْيَقِينِ ⑦ ثُمَّ لَتُسْأَلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيمِ ⑧

اس دن تم سے نعمتوں کی بابت ضرور سوال کیا جائے گا⑧

| سُورَةُ الْعَصْرِ<br>103 مَكِّيَّةٌ 13 | بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ<br>اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوعُهَا 1<br>آيَاتُهَا 3 |
|---|---|---|

وَالْعَصْرِ ① إِنَّ الْإِنسَانَ لَفِي خُسْرٍ ② إِلَّا الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

زمانے کی قسم!① بے شک انسان خسارے میں ہے② سوائے ان لوگوں کے جو ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے اور ایک

وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ۝٣

دوسرے کو حق کی تلقین کی اور ایک دوسرے کو صبر کی تلقین کی ③

سُوْرَةُ الْهُمَزَةِ 104 مَكِّيَّةٌ 32 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 9

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِ ۝١ الَّذِيْ جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَهٗ ۝٢ يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗٓ

ہر طعنہ زن، عیب جو کے لیے ہلاکت ہے ① جس نے مال جمع کیا اور اسے گن گن کر رکھا ② وہ سمجھتا ہے کہ بے شک اس کا مال اسے

اَخْلَدَهٗ ۝٣ كَلَّا لَيُنْبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ ۝٤ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْحُطَمَةُ ۝٥ نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ ۝٦

ہمیشہ زندہ رکھے گا ③ ہرگز نہیں! اسے ضرور حطمہ میں پھینکا جائے گا ④ اور آپ کو کیا معلوم کہ حطمہ کیا ہے؟ ⑤ وہ اللہ کی بھڑکائی

الَّتِيْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ ۝٧ اِنَّهَا عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ ۝٨ فِيْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ۝٩

ہوئی آگ ہے ⑥ جو دلوں تک پہنچے گی ⑦ بے شک وہ (آگ) ان پر (ہر طرف سے) بند کر دی جائے گی ⑧ لمبے لمبے ستونوں میں ⑨

سُوْرَةُ الْفِيْلِ 105 مَكِّيَّةٌ 19 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 5

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۝١ اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ۝٢ وَّاَرْسَلَ

(اے نبی!) کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ آپ کے رب نے ہاتھی والوں کے ساتھ کیا کیا؟ ① کیا اس نے ان کی چال کو بیکار نہیں کر دیا؟ ② اور اس

عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۝٣ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ۝٤ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۝٥

نے ان پر جھنڈ کے جھنڈ پرندے بھیجے ③ جو ان پر کی کھنگر کی کنکر پھینک رہے تھے ④ پھر اللہ نے انہیں کھائے ہوئے بھوسے کی طرح کر دیا ⑤

سُوْرَةُ قُرَيْشٍ 106 مَكِّيَّةٌ 29 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 4

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝١ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝٢ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا

قریش کے مانوس ہونے کی وجہ سے ① (یعنی) ان کے سردی اور گرمی کے سفر سے مانوس ہونے کی وجہ سے ② لہٰذا انھیں چاہیے کہ وہ اس

الْبَيْتِ ۝٣ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝٤

گھر (کعبہ) کے مالک کی عبادت کریں ③ جس نے انھیں بھوک میں کھانا کھلایا اور انھیں خوف سے امن دیا ④

سُوْرَةُ الْمَاعُوْنِ 107 مَكِّيَّةٌ 17 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 7

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

اَرَءَيْتَ الَّذِيْ يُكَذِّبُ بِالدِّيْنِ ۝1 فَذٰلِكَ الَّذِيْ يَدُعُّ الْيَتِيْمَ ۝2 وَلَا يَحُضُّ عَلٰى

(اے نبی!) کیا آپ نے اس شخص کو دیکھا جو جزا وسزا کو جھٹلاتا ہے؟①تو یہ وہ شخص ہے جو یتیم کو دھکے دیتا ہے② اور مسکین کو کھانا

طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ۝3 فَوَيْلٌ لِّلْمُصَلِّيْنَ ۝4 الَّذِيْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُوْنَ ۝5

کھلانے کا شوق نہیں دلاتا ③چنانچہ تباہی ہے ان نمازیوں کے لیے ④ جو اپنی نماز سے غفلت کرتے ہیں ⑤

الَّذِيْنَ هُمْ يُرَآءُوْنَ ۝6 وَيَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ ۝7

وہ جو دکھاوا کرتے ہیں⑥اور (لوگوں کو) استعمال کی معمولی چیزیں بھی دینے سے انکار کرتے ہیں⑦

| سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ 108 مَكِّيَّةٌ 15 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ<br>اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 3 |
|---|---|---|

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝1 فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝2 اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝3

(اے نبی!) یقیناً ہم نے آپ کو کوثر عطا کی①تو آپ اپنے رب ہی کے لیے نماز پڑھیں اور قربانی کریں②بے شک آپ کا دشمن ہی جڑ کٹا ہے③

| سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ 109 مَكِّيَّةٌ 18 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ<br>اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 6 |
|---|---|---|

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝1 لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝2 وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝3

(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے: اے کافرو!①میں ان (بتوں) کی عبادت نہیں کرتا جن کی تم عبادت کرتے ہو②اور نہ تم اس کی عبادت کرتے ہو جس کی میں عبادت کرتا ہوں③

وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝4 وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝5

اور نہ میں عبادت کرنے والا ہوں جن کی تم عبادت کرتے ہو④ اور نہ تم اس کی عبادت کرنے والے ہو جس کی میں عبادت کرتا ہوں⑤

لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝6

تمھارے لیے تمھارا دین اور میرے لیے میرا دین⑥

| سُوْرَةُ النَّصْرِ 110 مَدَنِيَّةٌ 114 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ<br>اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 3 |
|---|---|---|

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۝1 وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۝2

(اے نبی!) جب اللہ کی مدد اور فتح آجائے گی① اور آپ لوگوں کو دیکھیں کہ وہ اللہ کے دین میں گروہ در گروہ داخل ہو رہے ہیں②

فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝3

تو آپ اپنے رب کی حمد کے ساتھ تسبیح کیجیے اور اس سے بخشش مانگیے، بلاشبہ وہ بڑا توبہ قبول کرنے والا ہے③

سُوْرَةُ اللَّهَب 111 مَكِّيَّة 6 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ — اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 5

تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ① مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ ② سَيَصْلٰى نَارًا

ٹوٹ جائیں دونوں ہاتھ ابولہب کے اور وہ ہلاک ہو گیا① نہ اس کے مال نے اسے کوئی فائدہ دیا اور نہ اس کی کمائی نے② وہ ضرور بھڑکتی آگ

ذَاتَ لَهَبٍ ③ وَّامْرَاَتُهٗ ؕ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ④ فِيْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ⑤

میں داخل ہوگا③ اور اس کی بیوی بھی جو لکڑیاں ڈھونے والی ہے④ اس کی گردن میں چھال کی بٹی ہوئی رسی ہوگی⑤

سُوْرَةُ الْإِخْلَاص 112 مَكِّيَّة 22 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ — اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 4

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ① اَللّٰهُ الصَّمَدُ ② لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ③ وَلَمْ يَكُنْ

(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے: وہ اللہ ایک ہے① اللہ بے نیاز ہے② اس نے (کسی کو) نہیں جنا اور نہ وہ (خود) جنا گیا③ اور کوئی

لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ④

اس کا ہمسر نہیں④

سُوْرَةُ الْفَلَق 113 مَكِّيَّة 20 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ — اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 5

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ① مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ② وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ

(اے نبی!) کہہ دیجیے: میں صبح کے رب کی پناہ میں آتا ہوں① (ہر) اس چیز کے شر سے جو اس نے پیدا کی② اور اندھیری رات کے شر سے

اِذَا وَقَبَ ③ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ④ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ⑤

جب وہ چھا جائے③ اور گرہوں میں پھونکیں مارنے والیوں کے شر سے④ اور حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرے⑤

سُوْرَةُ النَّاس 114 مَكِّيَّة 21 | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ — اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے | رُكُوْعُهَا 1 اٰيَاتُهَا 6

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ① مَلِكِ النَّاسِ ② اِلٰهِ النَّاسِ ③ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ

(اے نبی!) کہہ دیجیے: میں انسانوں کے رب کی پناہ میں آتا ہوں① انسانوں کے بادشاہ کی② انسانوں کے معبود کی③ سوسہ ڈالنے والے

الْخَنَّاسِ ④ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ⑤ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ⑥

(اللہ کا ذکر سن کر) پیچھے ہٹ جانے والے کے شر سے④ جو لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا ہے⑤ خواہ وہ جنوں میں سے ہو یا انسانوں میں سے⑥

# مسلمان کی زندگی سے متعلق چند اہم سوالات

1 **مسلمان کو اپنا عقیدہ کہاں سے اخذ کرنا چاہیے؟** اسے اپنا عقیدہ اللہ تعالیٰ کی کتاب اور اس کے نبی ﷺ کی صحیح حدیثوں سے اخذ کرنا چاہیے۔ جو اپنی خواہش سے نہیں بولتے بلکہ ان کی ہر بات وحی الٰہی ہے۔ جو ان کی طرف کی جاتی ہے۔ ﴿إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَىٰ﴾ (النجم: 4) اور یہ (مسلمان کا عقیدہ) صحابہ کرام اور سلف صالحین کے فہم و سمجھ کے مطابق ہونا چاہیے۔

2 **اگر ہمارے درمیان (کسی مسئلہ میں) اختلاف ہو جائے تو ہم کس چیز کی طرف رجوع کریں؟** اختلاف کے وقت ہم دین حنیف کی طرف رجوع کریں گے اور اس بارے میں فیصلہ صرف کتابِ الٰہی اور سنتِ رسول سے ہو گا کیونکہ اللہ عزوجل کا ارشاد ہے: ﴿فَإِن تَنَٰزَعْتُمْ فِى شَىْءٍ فَرُدُّوهُ إِلَى ٱللَّهِ وَٱلرَّسُولِ﴾ ''پھر اگر تم کسی چیز میں اختلاف کرو تو اسے لوٹاؤ اللہ کی طرف اور رسول کی طرف۔'' (النساء: 59) نیز رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: « تَرَكْتُ فِيكُمْ أَمْرَيْنِ لَنْ تَضِلُّوا مَا تَمَسَّكْتُمْ بِهِمَا: كِتَابَ اللهِ، وَسُنَّةَ نَبِيِّهِ » ''میں نے تمہارے درمیان دو ایسی چیزیں چھوڑی ہیں کہ جب تک تم ان کو تھامے رہو گے ہرگز گمراہ نہ ہو گے، یعنی اللہ کی کتاب اور اس کے نبی کی سنت۔'' (موطا امام مالک)

3 **قیامت کے دن نجات پانے والا فرقہ کون سا ہے؟** اللہ کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: « وَتَفْتَرِقُ أُمَّتِي عَلَى ثَلَاثٍ وَسَبْعِينَ مِلَّةً كُلُّهُمْ فِي النَّارِ إِلَّا مِلَّةً وَاحِدَةً. قَالُوا: وَمَنْ هِيَ يَا رَسُولَ اللهِ؟ قَالَ: مَا أَنَا عَلَيْهِ وَأَصْحَابِي » ''میری امت تہتر (73) فرقوں میں بٹ جائے گی۔ ایک جماعت کے علاوہ تمام فرقے جہنم میں جائیں گے۔ صحابی نے دریافت کیا: اے اللہ کے رسول! وہ کون سی جماعت ہے؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جو جماعت میرے اور میرے صحابہ کے طریقے پر رہے گی۔'' (احمد، ترمذی)

چنانچہ حق وہی ہے جس پر آپ ﷺ اور آپ کے صحابہ گامزن تھے، اس لیے اگر تم نجات چاہتے ہو اور اس بات کے خواہش مند ہو کہ تمہارے اعمال مقبول ہوں تو اتباع، یعنی اللہ کے رسول ﷺ کی پیروی کو لازم پکڑو اور بدعت سے دوری اختیار کرو۔

4 **نیک اعمال کی قبولیت کی شرائط کیا ہیں؟** نیک اعمال کی قبولیت کی کئی شرطیں ہیں جن میں سے بعض یہ ہیں: 1) اللہ تعالیٰ پر ایمان لانا اور اس کی توحید کا اقرار کرنا، لہٰذا مشرک کا کوئی عمل مقبول نہیں ہے۔ 2) اخلاص، یعنی اس عمل سے صرف اللہ تعالیٰ کی رضا مقصود ہو۔ 3) نبی کریم ﷺ کی اتباع، یعنی وہ عمل نبی کریم ﷺ کی لائی ہوئی شریعت کے مطابق ہو، لہٰذا اللہ تعالیٰ کی عبادت صرف اس طریقے پر کی جائے گی جو آپ ﷺ نے مشروع فرمایا ہے۔ ان شرطوں میں سے اگر کوئی بھی شرط مفقود ہوئی تو عمل رد کر دیا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ﴿وَقَدِمْنَآ إِلَىٰ مَا عَمِلُوا۟ مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنَٰهُ هَبَآءً مَّنثُورًا﴾ ''اور انھوں نے جو بھی اعمال کیے تھے ہم نے ان کی طرف بڑھ کر انھیں پراگندہ ذروں کی طرح کر دیا۔'' (الفرقان: 23)

5 **دین اسلام کے کتنے درجے ہیں؟** دین اسلام کے تین درجے ہیں: اسلام، ایمان اور احسان۔

6 **اسلام کسے کہتے ہیں اور اسکے ارکان کتنے ہیں؟** اللہ کی توحید کو مانتے ہوئے اور اس کی اطاعت اختیار کرتے ہوئے اس کا مطیع و فرمانبردار ہو جانا اور شرک و مشرکین سے براءت کا اعلان کرنا اسلام ہے۔ اسلام کے پانچ ارکان ہیں جو رسول اللہ ﷺ کی اس حدیث میں مذکور ہیں: « بُنِيَ الْإِسْلَامُ عَلَى خَمْسٍ: شَهَادَةِ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللهِ وَإِقَامِ الصَّلَاةِ وَإِيتَاءِ الزَّكَاةِ وَحَجِّ الْبَيْتِ، وَصَوْمِ رَمَضَانَ » ''اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے: 1) اس بات کی گواہی دینا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں اور محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ 2) نماز قائم کرنا۔ 3) زکاۃ دینا 4) بیت اللہ کا حج کرنا۔ 5) رمضان کے روزے رکھنا۔'' (بخاری و مسلم)

7 **ایمان کسے کہتے ہیں اور اس کے ارکان کتنے ہیں؟** دل کے اعتقاد، زبان کے اقرار اور اعضاء و جوارح کے عمل کو ایمان کہتے ہیں جو اطاعت سے بڑھتا اور معصیت سے گھٹتا ہے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ کا ارشاد ہے: ﴿لِيَزْدَادُوٓا۟ إِيمَٰنًا مَّعَ إِيمَٰنِهِمْ﴾ ''تاکہ

وہ اپنے ایمان کے ساتھ (اور بھی) ایمان میں بڑھ جائیں۔'' (الفتح: 4) اور رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: «الإيمَانُ بِضْعٌ وَسَبْعُونَ شُعْبَةً، فَأَفْضَلُهَا قَوْلُ لا إِلَهَ إِلاَّ اللهُ وَأَدْنَاهَا إِمَاطَةُ الأَذَى عَنِ الطَّرِيقِ وَالحَيَاءُ شُعْبَةٌ مِنَ الإِيمَانِ» ''ایمان کی ستر سے زیادہ شاخیں ہیں۔ سب سے افضل درجے کی شاخ لا الہ الا اللہ کا اقرار کرنا ہے اور سب سے ادنیٰ درجے کی شاخ راستے سے تکلیف دہ چیز کا ہٹا دینا ہے اور حیا بھی ایمان کی ایک شاخ ہے۔'' (مسلم) نیز اس سے بھی اس امر (ایمان کے گھٹنے بڑھنے) کی تائید ہوتی ہے کہ نیکیوں کے موسم آنے پر ایک مسلمان اپنے نفس کے اندر اطاعت کے کاموں میں نشاط اور چستی محسوس کرتا ہے اور گناہوں کے بعد اعمال خیر میں فتور اور سستی محسوس کرتا ہے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ کا ارشاد ہے: ﴿إِنَّ ٱلْحَسَنَٰتِ يُذْهِبْنَ ٱلسَّيِّـَٔاتِ﴾ ''یقیناً نیکیاں برائیوں کو دور کر دیتی ہیں۔'' (ھود: 114) ایمان کے چھ ارکان ہیں جن کا ذکر رسول اللہ ﷺ نے اپنی اس حدیث میں کیا ہے: «أَنْ تُؤْمِنَ بِاللهِ، وَمَلائِكَتِهِ، وَكُتُبِهِ، وَرُسُلِهِ، وَالْيَوْمِ الآخِرِ، وَالْقَدَرِ خَيْرِهِ وَشَرِّهِ» ''یہ کہ تم ایمان لاؤ اللہ پر، اس کے فرشتوں پر، اس کی کتابوں پر، اس کے رسولوں پر، آخرت کے دن پر اور اچھی و بری تقدیر پر۔'' (بخاری و مسلم)

8 **لا الہ الا اللہ کا مطلب کیا ہے؟** اس کا مطلب غیر اللہ کے عبادت کا حقدار ہونے کی نفی اور صرف اللہ کے لیے عبادت کو ثابت کرنا ہے۔

9 **کیا اللہ تبارک و تعالیٰ ہمارے ساتھ ہے؟** جی ہاں! جاننے، سننے، دیکھنے، اپنی حفاظت و احاطہ اور مشیت و قدرت کے ساتھ اللہ تعالیٰ ہمارے ساتھ ہے لیکن اس کی ذات مخلوق کی ذاتوں کے نہ تو ساتھ ہے اور نہ کوئی مخلوق اس کا احاطہ ہی کر سکتی ہے۔

10 **کیا آنکھ سے اللہ تبارک و تعالیٰ کو دیکھا جا سکتا ہے؟** اہل قبلہ مسلمانوں کا اس امر پر اتفاق ہے کہ دنیا میں اللہ تعالیٰ کو نہیں دیکھا جا سکتا لیکن میدانِ محشر میں اور جنت کے اندر مومنین دیدارِ الٰہی سے مشرف ہوں گے، ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ ۝٢٢ إِلَىٰ رَبِّهَا نَاظِرَةٌ﴾ ''اس روز بہت سے چہرے تروتازہ اور بارونق ہوں گے۔ اپنے رب کی طرف دیکھ رہے ہوں گے۔'' (القیامۃ: 22)

11 **اللہ تعالیٰ کے اسماء و صفات کی معرفت کا کیا فائدہ ہے؟** مخلوق پر اللہ تعالیٰ کا سب سے پہلا فریضہ اس کی معرفت حاصل کرنا ہے کیونکہ جب لوگ اسے اچھی طرح پہچان لیں گے تو اس کی حقیقی عبادت بھی کریں گے، ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿فَاعْلَمْ أَنَّهُۥ لَآ إِلَٰهَ إِلَّا ٱللَّهُ وَٱسْتَغْفِرْ لِذَنۢبِكَ﴾ ''سو اے نبی! آپ جان لیں کہ اللہ کے سوا کوئی حقیقی معبود نہیں۔'' (محمد: 19)

چنانچہ رحمتِ الٰہی کی وسعت کا تذکرہ کرنا، اللہ سے امید باندھنا اور اس کے عذاب کی شدت کو بیان کرنا اس سے خوف کھانے کا سبب ہے، اسی طرح انعام و اکرام بخشنے میں اللہ تعالیٰ کو اکیلا تسلیم کرنا اس کے شکر کا موجب ہے۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء و صفات کے ذریعے سے اس کی عبادت کرنے سے مقصود یہ ہے کہ ان کا حقیقی علم حاصل کیا جائے، ان کے معانی کو سمجھا جائے اور ان کے مطابق عمل کیا جائے۔ اللہ تعالیٰ کے بعض نام اور صفتیں ایسی ہیں کہ بندے کا ان سے متصف ہونا لائق تعریف ہے، جیسے علم، رحمت اور عدل اور بعض نام اور صفات ایسی ہیں کہ بندے کا ان سے متصف ہونا فعل مذموم ہے، جیسے الوہیت، تکبر اور جبروت، اسی طرح بندوں کی بعض صفتیں ایسی ہیں کہ ان سے بندوں کا متصف ہونا تو لائق تعریف اور مامور بہ ہے جبکہ ذات باری تعالیٰ کا ان سے متصف ہونا ایک محال امر ہے، جیسے بندگی، مجبوری، حاجت مندی، دست درازی اور ذلت و خواری وغیرہ، لہٰذا اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے محبوب مخلوق وہ ہے جو ان صفات سے متصف ہو جنھیں اللہ بزرگ و برتر پسند کرتا ہے اور سب سے بری مخلوق وہ ہے جو ان صفات سے متصف ہو جنھیں اللہ تعالیٰ ناپسند کرتا ہے۔

12 **اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ کون کون سے ہیں؟** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿وَلِلَّهِ ٱلْأَسْمَآءُ ٱلْحُسْنَىٰ فَٱدْعُوهُ بِهَا﴾ ''اور اچھے اچھے نام اللہ ہی کے لیے ہیں، لہٰذا تم اسے ان (ناموں) سے پکارو۔'' (الاعراف: 180) اللہ کے رسول ﷺ سے ثابت ہے کہ آپ نے ارشاد فرمایا: «إِنَّ لِلّٰهِ تَعَالَى تِسْعَةً وَتِسْعِينَ اسْمًا مِائَةً إِلَّا وَاحِداً مَنْ أَحْصَاهَا دَخَلَ الْجَنَّةَ» ''بے شک اللہ تعالیٰ کے ایک کم سو، یعنی ننانوے نام ہیں جس نے ان کا ''احصا'' کر لیا وہ جنت میں داخل ہوگا۔'' (بخاری و مسلم) اس حدیث میں وارد لفظ ''احصا'' کے معنی یہ ہیں کہ 1) بندہ ان کے ناموں کے الفاظ اور عدد کو یاد کرے۔ 2) ان ناموں کے معنی اور دلالت کو سمجھے اور ان پر ایمان لا کر ان کے مطابق عمل کرے، چنانچہ جب بندے نے ''الحکیم'' کہا تو اپنے تمام معاملات کو اللہ کے سپرد کر دے کیونکہ بندے کے تمام کام بتقاضائے حکمت ہیں۔ اور جب ''القدوس'' کہا تو اس بات کو سامنے رکھے کہ اللہ تعالیٰ ہر قسم کے عیب ونقص سے پاک ہے۔ 3) ان ناموں کے مطابق عمل کرنے میں یہ بھی شامل ہے کہ ان ناموں کی اجلال و تعظیم کی جائے اور ان کے وسیلے سے اللہ تعالیٰ سے دعا کی جائے۔ اور دعا کی دو قسمیں ہیں: * دعائے ثناء و عبادت * دعائے طلب و سوال۔

**جن نے آیات قرآنی اور احادیثِ صحیحہ کی جانچ پڑتال کی وہ انھیں جمع کرنے پر قادر ہوا۔ اور اسماء یہ ہیں:**

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ | اپنی تمام مخلوق پر الوہیت و عبودیت کا حق رکھنے والا، وہ معبود والہ جس کے لیے عجز وانکسار اور رکوع و سجود کیا جاتا ہے۔ وہ جو ہر قسم کی عبادت کے لائق و مستحق ہے۔ |
| الرحمن | یہ اسم اللہ تعالیٰ کی وسعت رحمت پر دلالت کرتا ہے کہ وہ تمام مخلوقات کو شامل ہے اور یہ اسم اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے۔ اور اللہ کے سوا کسی اور کو رحمن کہنا جائز نہیں۔ |
| الرحیم | دنیا و آخرت میں مومنوں پر رحم کرنے والا اور انھیں بخشنے والا، چنانچہ اس نے انھیں اپنی عبادت کی توفیق دی اور آخرت میں جنت عطا کر کے انھیں عزت سے نوازے گا۔ |
| العفو | وہ جو گناہوں کو مٹاتا ہے اور بندے سے درگزر فرماتا ہے اور اسے سزا نہیں دیتا، حالانکہ بندہ سزا کا مستحق ٹھہر چکا ہوتا ہے۔ |
| الغفور | بندے کے گناہ پر پردہ ڈالنے والا ہے اور وہ اسے رسوا نہیں کرتا اور نہ گناہ پر سزا دیتا ہے۔ |
| الغفار | وہ اسم جو اللہ تعالیٰ کی کثرت مغفرت پر دلالت کرتا ہے کہ وہ استغفار کرنے والے گناہ گار کو معاف فرماتا ہے۔ |
| الرؤف | یہ رافت سے ماخوذ ہے اور اس کا درجہ رحمت سے زیادہ ہے۔ دنیا میں اللہ تعالیٰ تمام مخلوق پر رؤف ہے اور آخرت میں اپنے خاص بندوں، یعنی مومنوں کے لیے رؤف ہوگا۔ |
| الحلیم | وہ بندوں کو سزا دینے کی قدرت کے باوجود جلد سزا نہیں دیتا بلکہ ان سے درگزر فرماتا ہے اور ان کے معافی مانگنے پر انھیں معاف کر دیتا ہے۔ |
| التواب | وہ اپنے بندوں میں سے جس کو چاہے توبہ کی توفیق دیتا ہے اور ان کی توبہ قبول فرماتا ہے۔ |
| الستیر | وہ جو اپنے بندے پر پردہ ڈالتا ہے اور اسے اپنی مخلوق کے درمیان رسوا نہیں کرتا۔ اور وہ پسند کرتا ہے کہ بندہ اپنی ذات پر اور دوسروں پر بھی پردہ ڈالے اور اپنے عیوب کو چھپائے۔ |
| الغنی | وہ اپنی کمال صفات اور کمال مطلق کی وجہ کبھی مخلوق کا محتاج نہیں رہا اور نہ ہوگا اور مخلوق ساری اس کی محتاج ہے اور اس کے انعام واکرام اور مدد کی ضرورت مند بھی۔ |
| الکریم | بہت زیادہ خیر اور عظیم احسان و عطا کرنے والا۔ جسے جو چاہے، جیسے چاہے، مانگے اور بن مانگے عطا کرتا ہے اور گناہوں کو معاف کرتا ہے اور عیوب پر پردہ ڈالتا ہے۔ |
| الاکرم | انتہا درجے کا کرم و احسان کرنے والا، اس میں کوئی اس کا ہم پلہ نہیں۔ ہر قسم کی خیر اس کی مرہون منت ہے۔ مومنوں کو اپنے فضل سے بدلہ دیتا ہے اور اعراض کرنے والوں کو مہلت دیتا ہے اور اپنے عدل سے ان کا محاسبہ کرتا ہے۔ |
| الوھاب | بہت زیادہ عطیات والا جو بلا عوض دیتا ہے اور بغیر کسی لالچ کے عطا کرتا ہے، نیز بغیر سوال کے انعام کرتا ہے۔ |

| | |
|---|---|
| الجواد | اپنی مخلوق کو بہت زیادہ نوازنے والا اور ان پر فضل واحسان کرنے والا، اور مومنوں کے لیے اس کے فضل وجود کا بہت بڑا حصہ ہے۔ |
| الودود | وہ اپنے اولیاء سے بہت محبت کرتا ہے اور ان سے محبت وتعلق کا اظہار انھیں معاف کر کے اور ان پر انعام کر کے کرتا ہے، پھر ان سے راضی ہوتا ہے اور ان کے اعمال قبول فرماتا ہے اور زمین میں انھیں قبول عام عطا کرتا ہے۔ |
| المعطی | مخلوق میں سے جس کو چاہے اپنے خزانوں میں سے عطا کرتا ہے اور اس کے اولیا کے لیے اس کی عطا کا وافر حصہ ہے۔ وہی ہے جس نے ہر چیز کو پیدا کیا، پھر اسے صورت عطا کی۔ |
| الواسع | وسیع صفات والا، کوئی اس کی تعریف کو شمار نہیں کر سکتا۔ اس کی عظمت وسلطنت سب پر وسیع ہے۔ اس کی مغفرت ورحمت اور فضل واحسان بہت عام ہے۔ |
| المحسن | وہ اپنی ذات وصفات، اسماء اور افعال میں کمال درجہ حسن رکھتا ہے۔ اس نے ہر چیز کو بڑے خوبصورت انداز میں پیدا کیا اور وہ اپنی مخلوق سے نہایت اچھائی کرنے والا ہے۔ |
| الرازق | وہ جو تمام مخلوقات کو رزق عطا کرتا ہے۔ اس نے تمام جہانوں کی تخلیق سے پہلے ان کے رزق مقرر کر دیے اور اسے پورا کرنے کی ذمہ داری اٹھائی خواہ ایک عرصہ کے بعد ہو۔ |
| الرزاق | اللہ تعالیٰ کا یہ اسم مخلوق کے لیے کثرت رزق پر دلالت کرتا ہے، وہ پاک ہے، انھیں سوال کرنے سے پہلے ہی رزق عطا کرتا ہے بلکہ ان کی معصیت اور نافرمانی کے باوجود انھیں عطا کرتا ہے۔ |
| اللطیف | تمام امور کی باریک بینیوں کو جاننے والا۔ کوئی مخفی امر اس سے پوشیدہ نہیں۔ اپنے بندوں کو ایسے غیر محسوس اور مخفی ذرائع سے خیر اور منافع پہنچاتا ہے جہاں سے انھیں گمان بھی نہیں ہوتا۔ |
| الخبیر | وہ جس کے علم نے باطن اور مخفی اشیاء کا اسی طرح احاطہ کر رکھا ہے جس طرح ظاہری اشیاء کا احاطہ کیا ہوا ہے۔ |
| الفتاح | وہ اپنی ملکیت، رحمت اور رزق کے خزانے اپنی حکمت اور علم کے مطابق کھولتا ہے۔ |
| العلیم | وہ جس کے علم نے ظاہر وباطن، پوشیدہ اور اعلانیہ، نیز گزشتہ، موجودہ اور مستقبل کی ہر چیز کا احاطہ رکھا ہے اور اس پر کوئی چیز مخفی نہیں۔ |
| البر | وہ اپنی مخلوق پر بے پناہ احسانات کرنے والا ہے۔ وہ اتنا نوازتا ہے کہ کوئی اس کی نعمتوں کو گننے یا شمار کرنے کی بھی استطاعت نہیں رکھتا۔ وہ اپنے وعدے کا سچا ہے۔ اپنے بندوں سے درگزر فرماتا ہے اور ان کی نصرت وحمایت کرتا ہے اور ان کے دیے ہوئے معمولی مال کو بھی قبول فرماتا اور بڑھاتا ہے۔ |
| الحکیم | وہ تمام اشیاء کو ان کی مناسب جگہ پر رکھتا ہے اور اس کی تدبیر میں کسی قسم کا خلل اور کمزوری نہیں ہوتی۔ |
| الحکم | وہ اپنی مخلوق کے درمیان نہایت عدل سے فیصلے فرماتا ہے۔ ان میں سے کسی پر ظلم نہیں کرتا۔ اسی نے اپنی کتاب نازل فرمائی تاکہ وہ لوگوں کے درمیان فیصلہ کن ہو۔ |
| الشاکر | جو اس کی اطاعت کرے اس کی مدح وتعریف فرماتا ہے اور بندے کے معمولی عمل پر بھی ثواب دیتا ہے۔ اس کی نعمتوں پر شکر کرنے والے کو دنیا اور زیادہ دیتا ہے اور آخرت میں اجر سے بھی نوازے گا۔ |
| الشکور | اس کے ہاں بندوں کے تھوڑے اعمال بھی بہت بڑھ جاتے اور ان کا بدلہ ''دگنا چوگنا'' ہو جاتا ہے۔ اللہ کی شکوریت (قدر دانی) یہ ہے کہ وہ بندے کو شکر پر ثابت قدم رکھے اور اس کی اطاعت قبول فرمائے۔ |
| الجمیل | وہ اپنی ذات، اسماء، صفات اور افعال میں کمال درجہ حسن وجمال رکھتا ہے۔ اور اس کی مخلوق میں تمام خوبصورتی بھی اسی ذات اقدس کی عطا کردہ ہے۔ |
| المجید | وہ ذات عالی جس کے لائق زمین وآسمان کا ہر فخر اور عزت ورفعت ہے۔ |
| الولی | وہ جو مخلوق کے تمام امور کا نگران ہے اور کائنات کی تدبیر کرنے والا ہے۔ وہ اپنے اولیاء کا مددگار اور پشت پناہ ہے۔ |
| الحمید | وہ اپنے اسماء، صفات اور افعال میں محمود ہے۔ اسی ذات عالی کی آسانی اور تنگی، سختی اور آسائش میں تعریف کی جاتی ہے۔ مطلق حمد وثناء کا وہی مستحق ہے کیونکہ وہ ہر کمال کے ساتھ متصف ہے۔ |
| المولی | وہی پالنے والا، بادشاہ اور سید ہے اور اپنے اولیاء کی نصرت واعانت کرتا ہے۔ |





| | |
|---|---|
| النصیر | وہ اپنی نصرت و مدد سے جس کی چاہے تائید کرتا ہے۔ جس کا وہ مددگار ہو اس پر کوئی غالب نہیں آسکتا اور جسے وہ رسوا کرے اس کا کوئی مددگار نہیں۔ |
| السمیع | وہ جس کی سماعت ہر آہستہ سے آہستہ تر بات کا احاطہ کیے ہوئے ہے اور وہ ہر جہری اور اعلانیہ بات کو بھی سنتا ہے بلکہ ہر طرح کی آوازوں کو آہستہ ہوں یا بہت اونچی سنتا ہے اور پکارنے والے کی پکار کو قبول کرتا ہے۔ |
| البصیر | وہ جس کی نگاہ نے جہاں کی پوشیدہ اور حاضر تمام موجودات کا احاطہ کر رکھا ہے خواہ کتنی ہی مخفی تر یا ظاہر ہو نیز کتنی چھوٹی اور کتنی بڑی ہو۔ |
| الشہید | وہ اپنی مخلوق پر نگران ہے۔ اس نے اپنی ذات کی وحدانیت اور عدالت کی گواہی دی ہے اور وہ مومنوں کی صداقت کی گواہی بھی دیتا ہے جب وہ اس کی وحدانیت کا اقرار کریں اور اس کے رسولوں اور فرشتوں پر ایمان لائیں۔ |
| الرقیب | اپنی مخلوق کی ہر بات سے مطلع اور ان کے اعمال کو گن گن کر رکھنے والا۔ نہ آنکھ کی جھپک سے وہ غافل ہے اور نہ دل کا کوئی خیال اس کے علم سے باہر۔ |
| الرفیق | وہ اپنے افعال میں بہت زیادہ نرمی کرنے والا ہے۔ وہ پاک ہے جو اپنی تخلیق اور حکم میں ٹھہراو اور تدریج سے کام لیتا ہے اور اپنے بندوں کے ساتھ نرمی اور لطف کا معاملہ کرتا ہے اور انھیں کسی ایسے معاملے کا مکلف نہیں ٹھہراتا جس کی وہ طاقت نہ رکھتے ہوں، وہ پاک ذات اپنے اس بندے سے محبت کرتی ہے جو نرمی کرنے والا ہو۔ |
| القریب | وہ اپنے علم اور قدرت سے تمام مخلوق کے اور اپنے لطف و کرم اور مدد و نصرت سے اپنے مومن بندوں کے قریب ہے۔ لیکن وہ اپنے وجود عالی کے ساتھ عرش پر مستوی ہے اور اس کی ذات مخلوق کے ساتھ خلط ملط نہیں ہے۔ |
| المجیب | وہ پکارنے والوں کی پکار کو سنتا ہے اور اپنے علم و حکمت کے مطابق سائلین کی حاجت براری کرتا ہے۔ |
| المقیت | جس نے تمام رزق اور زندگی گزارنے کے اسباب پیدا فرمائے اور مخلوق تک انھیں پہنچانے کی ذمہ داری لی۔ وہ ان اقوات پر اور بندوں کے اعمال پر ایسا نگران ہے کہ اس میں کوئی نقص نہیں۔ |
| الحسیب | وہ اپنے بندوں کی تمام دینی اور دنیاوی ضرورتوں کو پورا کرنے والا ہے اور مومنوں کے لیے اس کی کفایت کا وافر حصہ ہے اور وہی ذات پاک لوگوں کے اعمال دنیا کا محاسبہ کرنے والی ہے۔ |
| المومن | وہ ذات عالی جو اپنے رسولوں اور ان کے پیروکاروں کی سچائی اور ان کی صداقت پر دلالت کرنے والے براہین کی تصدیق کرنے والی ہے اور دنیا و آخرت کا ہر امن اسی کے مرہون منت ہے۔ اس نے مومنوں کو ضمانت دی ہے کہ وہ ان پر ظلم نہیں کرے گا، یا انھیں عذاب نہیں دے گا اور نہ روز قیامت انھیں گھبراہٹ ہوگی۔ |
| المنان | بہت زیادہ عطا کرنے والا اور مخلوق پر عظیم انعامات اور کثیر احسان کرنے والا۔ |
| الطیب | ہر عیب سے پاک اور ہر نقص سے محفوظ، جس کے لیے حسن و خوبی اور کمال مطلق ہے۔ وہ اپنی مخلوق پر خیرات کی بارش کرنے والا ہے اور وہ ذات پاک بندوں کے صرف وہی اعمال اور صدقات قبول کرتی ہے جو مبنی بر اخلاص، نیز پاکیزہ اور حلال ہوں۔ |
| الشافی | جو دلوں اور جسم کے امراض سے شفا بخشتا ہے۔ بندوں کے ہاتھ میں دوا کا اسی قدر حصہ ہے جو اللہ تعالیٰ میسر کر دے اور جہاں تک شفا کا تعلق ہے تو وہ اس اکیلے کے ہاتھ میں ہے۔ |
| الحفیظ | وہ اپنے فضل و احسان سے اپنے مومن بندوں اور ان کے اعمال کی حفاظت فرماتا ہے اور اپنی قدرت سے تمام مخلوقات کی حفاظت اور رعایت فرماتا ہے۔ |
| الوکیل | وہ ذات جس نے تمام جہانوں کی تخلیق و تدبیر کی ذمہ داری لی ہے۔ اسی پر تمام مخلوق کا بھروسا ہے۔ وہ ان تمام مومنوں کا وکیل اور کارساز ہے جنھوں نے اپنی کوشش سے پہلے اپنا معاملہ اللہ کے سپرد کر دیا، کام کرتے وقت اس سے مدد طلب کی، توفیق ملنے کے بعد اس کا شکر ادا کیا اور آزمائش و ابتلاء کے بعد اپنی قسمت پر رضامندی کا اظہار کیا۔ |
| الخلاق | یہ اسم اللہ کی کثرت تخلیق پر دلالت کرتا ہے۔ وہ پاک ہے، مسلسل پیدا کرتا ہے اور ہر وقت اس عظیم وصف سے متصف ہے۔ |
| الخالق | وہ تمام مخلوقات کو بغیر کسی سابقہ نمونے کے پیدا کرنے والا ہے۔ |
| الباری | وہ جس نے جس مخلوق کا پیدا کرنا مقدر کیا اسے وجود بخشا اور اس کے وجود کا اظہار کیا۔ |
| المصور | وہ جس نے مخلوق کو اپنی پسندیدہ صورت میں پیدا کیا جیسا کہ اس کی حکمت، علم اور رحمت کا تقاضا ہے۔ |

| | |
|---|---|
| الرّب | وہ اپنی مخلوق کو اپنی نعمتوں سے پالتا ہے اور انھیں دھیرے دھیرے بڑھاتا ہے۔ وہ اپنے اولیاء کی تربیت کرتا ہے جو ان کے دلوں کی اصلاح کے مناسب ہو۔ وہ خالق، مالک اور سید ہے۔ |
| العظیم | وہ اپنی ذات، اسماء اور صفات میں مطلق عظمت کا مالک ہے اس لیے اس نے مخلوق پر فرض کیا ہے کہ وہ اس کی تعظیم وتکریم کریں اور اس کے امر ونہی کی پابندی کریں۔ |
| القاهر | اپنے بندوں کو قابو میں اور تابع کرنے والا۔ تمام مخلوق کو اپنی بندگی پر مجبور کرنے والا، ان پر غالب کہ جس کے سامنے تمام گردنیں جھکی ہوئی اور تمام چہرے اس کے تابع ہوں گے۔ |
| القهار | یہ قاہر سے مبالغے کا صیغہ ہے۔ |
| المهیمن | ہر چیز پر نگران اور اس کی حفاظت کرنے والا، اس پر گواہ اور اس کا احاطہ کرنے والا۔ |
| العزیز | عزت کی تمام اقسام اسی کے سزاوار ہیں۔ اسے قوت کی عزت حاصل ہے کہ کوئی اس پر غالب نہیں، محفوظ ومضبوط اور بے نیازی کی عزت کہ وہ کسی کا محتاج نہیں۔ قوت وغلبے کی عزت کہ کوئی چیز اس کی اجازت کے بغیر حرکت نہیں کر سکتی۔ |
| الجبار | جس کا ہر ارادہ ومشیت نافذ ہونے والا ہے۔ تمام مخلوقات اس کے ماتحت ہیں۔ اس کی عظمت کے سامنے دم بخود اور اس کے حکم کے سامنے بے بس۔ وہ شکستہ کو جوڑنے والا، فقیر کو غنی کرنے والا، تنگ دست کو آسائش دینے والا، نیز مریض اور مصیبت زدہ کو صحت کو سلامتی عطا کرنے والا ہے۔ |
| المتکبر | وہ عظیم ہے اور ہر برائی اور نقص سے کوسوں دور، بندوں پر ظلم کرنے سے بہت بالا، اپنی جھگڑالو مخلوق پر قابو پانے والا۔ وہ کبریائی کے وصف سے متصف ہے اور جو اس کو اللہ سے چھیننا چاہے گا اللہ تعالی اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر دے گا اور عذاب دے گا۔ |
| الکبیر | جو اپنی ذات، اوصاف اور افعال میں سب سے بڑا ہے۔ اس سے بڑی کوئی چیز نہیں بلکہ اس کے سوا ہر چیز اس کے جلال اور عظمت کے سامنے نہایت چھوٹی ہے۔ |
| الحیی | وہ ذات پاک جو نہایت حیا والی ہے اس کی حیا اس کے چہرے کی جلالت اور عظیم تسلط کے شایان شان ہے چنانچہ اللہ کی حیا اس کا کرم واحسان، اور سخاوت اور جلال والا ہے۔ |
| الحی | اس کی زندگی دائمی اور مکمل ہے اور اسے ایسی بقا حاصل ہے جس کی کوئی ابتدا وانتہا نہیں۔ کائنات میں ہر زندگی اس ذات کی عطا کردہ ہے۔ |
| القیوم | جو بذات خود قائم ہے، مخلوق سے بے نیاز ہے۔ وہ زمین وآسمان کی ہر چیز کو قائم رکھنے والا ہے اور وہ سب اس کے محتاج ہیں۔ |
| الوارث | وہ مخلوق کے فنا ہونے کے بعد بھی باقی رہے گا اور ہر چیز فنا کے بعد اسی کے حضور پیش ہونے والی ہے۔ ہمارے قبضے میں جو کچھ ہے یہ امانت ہے جو ایک روز اس کے مالک حقیقی کی طرف لوٹ جائے گی۔ |
| الدیان | تمام مخلوق جس کے تابع اور قابو میں ہے۔ وہ بندوں کو ان کے افعال کا بدلہ دینے والا ہے۔ اگر اچھائی ہو تو اس کا دوگناہ عطا کرتا ہے اور اگر کوئی برائی کرے تو اس کی اتنی ہی سزا دیتا ہے یا معاف فرما دیتا ہے۔ |
| الملک | کسی کام کا حکم دینا یا کسی کام سے روکنا اسی کا حق ہے اور وہ غالب ہے۔ وہ اپنے حکم اور فعل سے اپنی مخلوقات میں تصرف کرتا ہے۔ سلطنت کے چلانے یا خیال رکھنے میں اس پر کسی کو فضیلت حاصل نہیں۔ |
| المالک | حقیقتاً بادشاہت کا مستحق وہی ہے مخلوق کی تخلیق کے آغاز میں بادشاہت اسی کی تھی اور اس کے سوا کوئی نہیں تھا اور جب مخلوق ختم ہوگی تو بھی بادشاہت اسی کی ہوگی۔ |
| الملیک | یہ اسم پاک دلالت کرتا ہے کہ بادشاہت مطلقاً اسی کی ہے۔ اور اس میں ملک سے زیادہ مبالغہ ہے۔ |
| السبوح | وہ ہر عیب ونقص سے منزہ ہے کیونکہ اوصاف کمال اور مطلق حسن وجمال اسی کے شایان شان ہے۔ |
| القدوس | ہر عیب ونقص سے ہر لحاظ سے پاک ومنزہ کیونکہ اوصاف کمال میں وہ یکتا روزگار ہے اور اس کی مثال بیان نہیں کی جا سکتی۔ |
| السلام | اپنی ذات، اپنے اوصاف اور اسماء وافعال میں، دنیا وآخرت کی ہر سلامتی اس کے مرہون منت ہے۔ وہ ہر نقص وعیب سے محفوظ ہے۔ |

کرے۔ ایسا شخص پختہ عزم کی وجہ سے گناہ گار ہو گا۔ **4)** گناہ تک رسائی کے ذرائع استعمال کرے لیکن کرنے سے عاجز آ جائے، یعنی اس نے پوری کوشش کی لیکن مراد کو نہ پہنچ سکا۔ یہ اسی طرح گناہ گار ہو گا جس طرح وہ کام کرنے والا، کیونکہ کسی کام کے کرنے کا پختہ عزم جبکہ اس کے لیے ممکنہ وسائل بھی بروئے کار لائے جائیں وہ کام کرنے کے مترادف ہے جیسا کہ مذکورہ حدیث میں ہے۔ جب ارادے کے ساتھ عملی تگ ودو بھی شامل ہو جائے تو وہ باعث مؤاخذہ ہے خواہ وقتی طور پر اس میں کامیابی نہ ہو۔ جس نے ایک مرتبہ حرام کام کیا، پھر دوبارہ کرنے کا عزم کیا کہ اگر موقع ملا تو کروں گا تو گناہ پر اصرار کرنے والا شمار ہو گا اور اس نیت وارادے پر اسے سزا ہو گی خواہ وہ دوبارہ یہ کام نہ کرے۔

## بعض قلبی اعمال کا ذکر:

**نیت:** یہ ارادہ اور قصد کے معنی میں ہے۔ اس کے بغیر کوئی عمل درست ہوتا ہے نہ قبول۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: « إِنَّمَا الْأَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ وَإِنَّمَا لِكُلِّ امْرِئٍ مَا نَوَى » ''اعمال کا دارومدار نیت پر ہے اور ہر شخص کے لیے وہی کچھ ہے جس کی وہ نیت کرے۔'' (بخاری و مسلم) ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے: کتنے ہی عمل ایسے ہیں جو معمولی ہوتے ہیں لیکن نیت انھیں بہت بڑا بنا دیتی ہے اور کتنے عمل بظاہر بہت بڑے ہوتے ہیں لیکن نیت (کی خرابی) انھیں بہت چھوٹا بنا دیتی ہے۔ فضیل بن عیاض رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے: اللہ تعالیٰ کو تم سے تمھارا ارادہ ونیت مطلوب ہے، چنانچہ اگر عمل خالص اللہ کے لیے ہو اور غیر کا کوئی حصہ نہ ہو تو اسے اخلاص کہا جاتا ہے اور اگر عمل غیر اللہ کی خوشنودی کے لیے ہو تو اسے ریاء ونفاق وغیرہ سے تعبیر کرتے ہیں۔

**فائدہ:** علماء کے سوا تمام لوگ ہلاک ہونے والے ہیں۔ اور علماء بھی تمام ہلاک ہونے والے ہیں سوائے عاملین کے۔ عمل گزار بھی تمام ہلاک ہونے والے ہیں سوائے اخلاص والوں کے۔ اس لیے اللہ تعالیٰ کی اطاعت کا ارادہ کرنے والے ہر بندے کے لیے ضروری ہے کہ وہ نیت کرے، پھر صدق واخلاص کی حقیقت کو سمجھتے ہوئے اسے عملی طور پر درست کرے۔ نیت کے بغیر عمل محض مشقت ہے اور نیت میں اگر اخلاص نہ ہو تو وہ ریاکاری ہے اور اخلاص ایمان صادق کے بغیر بے کار ہے۔

**اعمال کی تین قسمیں ہیں: 1) نافرمانی کے اعمال:** معصیت ونافرمانی کے کام میں اچھی نیت کرنا اسے اچھا ہرگز نہیں بناتی بلکہ اگر اس کے ساتھ بری نیت اور ارادہ وقصد بھی شامل ہو تو گناہ دوگنا ہو جاتا ہے۔ **2) جائز امور:** ہر مباح چیز میں ایک یا کئی نیتیں ہو سکتی ہیں۔ اگر جائز امور کرتے وقت نیت قرب الٰہی کی ہو تو ایسا ممکن ہے۔ **3) اطاعت وفرمانبرداری کے کام:** ان کی صحت یا اجر کی زیادتی وکمی کا دارومدار نیت پر ہے۔[1] اگر ریاکاری کی نیت ہو تو وہ معصیت اور شرک اصغر بن جائے گا اور کبھی

---

[1] رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے: « فَمَنْ هَمَّ بِحَسَنَةٍ فَلَمْ يَعْمَلْهَا كَتَبَهَا اللهُ لَهُ عِنْدَهُ حَسَنَةً كَامِلَةً ، فَإِنْ هُوَ هَمَّ بِهَا فَعَمِلَهَا كَتَبَهَا اللهُ لَهُ عِنْدَهُ عَشْرَ حَسَنَاتٍ إِلَى سَبْعِمِائَةِ ضِعْفٍ إِلَى أَضْعَافٍ كَثِيرَةٍ ، وَمَنْ هَمَّ بِسَيِّئَةٍ فَلَمْ يَعْمَلْهَا كَتَبَهَا اللهُ لَهُ عِنْدَهُ حَسَنَةً كَامِلَةً، فَإِنْ هُوَ هَمَّ بِهَا فَعَمِلَهَا كَتَبَهَا اللهُ لَهُ سَيِّئَةً وَاحِدَةً » ''جس نے نیکی کا ارادہ کیا لیکن عملی طور پر اسے کر نہ پایا تو اللہ تعالیٰ اپنے ہاں اس کی پوری نیکی لکھ دیتا ہے اور اگر وہ ارادہ کرے اور پھر عملی طور پر بھی اسے کرے تو اللہ تعالیٰ اپنے پاس دس نیکیوں سے لے کر سات سو گنا بلکہ اس سے بھی زیادہ (حسب نیت واخلاص) لکھ دیتا ہے۔ اور (اس برعکس) جس نے برائی کا ارادہ کیا لیکن اس پر عمل نہیں کیا تو اللہ اپنے ہاں اس کے لیے ایک مکمل نیکی لکھ دیتا ہے اور اگر وہ ارادہ کرے اور پھر اس کے مطابق برائی کرے تو اس کی صرف برائی لکھی جاتی ہے۔ (بخاری و مسلم) نبی ﷺ کا فرمان ہے: « مَثَلُ هَذِهِ الْأُمَّةِ كَمَثَلِ أَرْبَعَةِ نَفَرٍ: رَجُلٌ آتَاهُ اللهُ مَالاً وَعِلْمًا فَهُوَ يَعْمَلُ بِعِلْمِهِ فِي مَالِهِ يُنْفِقُهُ فِي حَقِّهِ، وَرَجُلٌ آتَاهُ اللهُ عِلْمًا وَلَمْ يُؤْتِهِ مَالاً فَهُوَ يَقُولُ لَوْ كَانَ لِي مِثْلُ هَذَا عَمِلْتُ فِيهِ مِثْلَ الَّذِي يَعْمَلُ، قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ : فَهُمَا فِي الْأَجْرِ سَوَاءٌ، وَرَجُلٌ آتَاهُ اللهُ مَالاً وَلَمْ يُؤْتِهِ عِلْمًا فَهُوَ يَخْبِطُ فِي مَالِهِ يُنْفِقُهُ فِي غَيْرِ حَقِّهِ، وَرَجُلٌ لَمْ يُؤْتِهِ اللهُ عِلْمًا وَلَا مَالاً فَهُوَ يَقُولُ: لَوْ كَانَ لِي مِثْلُ هَذَا عَمِلْتُ فِيهِ مِثْلَ الَّذِي يَعْمَلُ قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: فَهُمَا فِي الْوِزْرِ سَوَاءٌ » ''اس امت کی مثال چار طرح کے لوگوں کی ہے: ایک وہ آدمی جسے اللہ تعالیٰ نے مال دیا اور اسے علم سے بھی سرفراز فرمایا۔ وہ اپنے علم کے ساتھ اپنے مال میں تصرف کرتا ہے اور اس کے صحیح مصرف میں اسے خرچ کرتا ہے۔ دوسرا وہ جسے اللہ نے علم دیا لیکن مال نہیں دیا۔ وہ کہتا ہے کہ اگر

شرک اکبر کا ذریعہ بن سکتی ہے۔ اس کی تین وجوہات ہیں: 1) عبادت کا مقصود محض دکھلاوا ہو: یہ شرک ہے اور عبادت باطل ہو جائے گی۔ 2) عبادت اللہ کے لیے ہو لیکن بعد ازاں اس میں دکھلاوا آگیا: اس صورت میں اگر عبادت کے آخری حصے (جس میں ریاکاری آئی) کی بنا اور انحصار پہلے پر نہیں ہے، جیسے صدقہ تو اس کا پہلا حصہ صحیح اور آخری باطل ہو گا اور اگر دوسرے کا دارومدار پہلے حصے پر ہے اور وہ دونوں ایک ہی ہیں، جیسے نماز تو اس کی دو حالتیں ہیں: (ا) وہ ریاکاری کو ہٹانے کی کوشش کرے: اس صورت میں وہ اس عمل پر اثر انداز نہیں ہوگی۔ (ب) ریاکاری پر مطمئن ہو جائے: اس صورت میں پوری عبادت باطل ہو جائے گی۔ 3) ریاکاری عمل کرنے کے بعد آئے: یہ محض وسوسے ہیں ان کا عمل اور عامل پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ تاہم ریاکاری کے کئی خفیہ دروازے ہیں جن کی معرفت اور ان سے بچنا فرض ہے۔

اگر عمل صالح سے دنیاوی مال یا جاہ و حشمت مقصود ہو تو اس کا ثواب یا گناہ بقدر نیت ہو گا اور اس کی تین حالتیں ہیں:

1) عمل صالح کرنے کا مقصد صرف دنیا کا حصول ہو: جیسے مال لینے کے لیے لوگوں کی امامت کروانا تو یہ باعث گناہ ہے اور ایسا کرنے والا گناہ گار ہو گا۔ آپ ﷺ کا فرمان ہے: «مَنْ تَعَلَّمَ عِلْمًا مما يُبْتَغَى بِهِ وَجْهُ اللهِ ﷻ لا يَتَعَلَّمُهُ إلا لِيُصِيبَ بِهِ عَرَضًا مِنَ الدُّنْيَا لَمْ يجِدْ عَرْفَ الجَنَّةِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ» ''جس نے وہ علم، جس سے اللہ کی رضا تلاش کی جاتی ہے، صرف حصول دنیا کی خاطر سیکھا وہ روز قیامت جنت کی خوشبو بھی نہیں پائے گا۔'' (ابوداود)

2) اللہ کی خاطر اور دنیا کی خاطر کرے: ایسا کرنے والا ناقص الایمان ہے اور اس میں اخلاص کی کمی ہے، جیسے کوئی شخص حج کرتا ہے اور مقصد حج اور تجارت دونوں ہوتے ہیں تو ایسے شخص کو اس کے اخلاص کے بقدر اجر ملے گا۔

3) کام خالص اللہ کی رضا کے لیے کرے لیکن اجرت لے تاکہ اس عمل کو جاری رکھ سکے: ایسے شخص کا اجر کامل ہے اور اس کا اجرت لینا اس کے اجر میں کمی کا باعث نہیں ہے۔ ارشاد نبوی ہے: «إِنَّ أَحَقَّ مَا أَخَذْتُمْ عَلَيْهِ أَجْرًا كِتَابُ اللهِ» ''سب سے زیادہ اجرت کا مستحق جس پر تم اجرت لو، وہ اللہ کی کتاب ہے۔'' (بخاری)

مخلص عاملین کے درج ذیل درجات ہیں: 1) کم تر: کوئی شخص ثواب کی امید یا سزا کے خوف سے امور طاعت بجا لائے۔ 2) درمیانہ درجہ: اللہ کا حکم سمجھتے ہوئے اور شکر گزاری کے طور پر امور طاعت بجا لانا۔ 3) اعلیٰ: اللہ تعالیٰ کی محبت، اس کی تعظیم اور اس کے اجلال و اکرام کی خاطر امور طاعت کو بجا لانا اور یہ صدیقین کا درجہ ہے۔[1]

---

اس کے پاس بھی اس (پہلے شخص) کی طرح مال ہوتا تو میں بھی اسے ایسے ہی خرچ کرتا جیسے وہ کرتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''وہ دونوں اجر و ثواب میں برابر ہیں۔'' اور تیسرا وہ آدمی جسے اللہ تعالیٰ نے مال دیا لیکن علم نہیں دیا۔ وہ اسے ناجائز مصرف میں لگاتا ہے۔ اور چوتھا وہ آدمی جسے اللہ تعالیٰ نے مال و علم سے محروم رکھا، چنانچہ وہ کہتا ہے: اگر میرے پاس بھی اس (تیسرے شخص) جیسا مال ہوتا تو میں اسے اسی طرح خرچ کرتا جس طرح یہ کرتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''یہ دونوں گناہ میں برابر ہیں۔'' (ترمذی)

چنانچہ حدیث میں مذکور دوسرے اور چوتھے شخص کا کہنا کہ ''اگر دیا جاتا'' ان کی نیت اور تمنا پر دلالت کرتا ہے جو ان کی زبان پر بایں الفاظ ظاہر ہوا «لَوْ كَانَ لِي مِثْلُ هَذَا عَمِلْتُ فِيهِ مِثْلَ الَّذِي يَعْمَلُ» لہذا ہر ایک کو ثواب اور گناہ میں اس کے ساتھی کے ساتھ ملا دیا گیا۔

ابن رجب کہتے ہیں: حدیث کے الفاظ ''وہ اجر میں دونوں شریک ہیں'' دلالت کرتے ہیں کہ وہ اصل ثواب میں دونوں برابر ہیں۔ اضافے میں شریک نہیں ہوں گے کیونکہ ثواب کی زیادتی کام کرنے پر موقوف ہے نہ کہ محض نیت پر کیونکہ اگر وہ ہر لحاظ سے برابر ہوتے تو عمل کرنے والے اور نہ کرنے والے دونوں کے لیے دس نیکیاں لکھی جاتیں اور یہ تمام نصوص کے خلاف ہے۔

1 جیسا کہ موسیٰ علیہ السلام کے حوالے سے ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿ وَعَجِلْتُ إِلَيْكَ رَبِّ لِتَرْضَىٰ ﴾ ''اور اے میرے رب میں نے تیری طرف اس لیے جلدی کی کہ تو راضی ہو جائے۔'' (طٰہٰ: 84) موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کی ملاقات میں جلدی کی تاکہ اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہو جائے۔ ایسا صرف حکم کی بجا آوری کے لیے نہیں تھا۔ اسی طرح والدین کے ساتھ حسن سلوک کے بھی تین درجے ہیں: کم تر درجہ: نافرمانی کی سزا سے بچنے اور طلب اجر کی خاطر ان

**توبہ:** توبہ فوراً واجب ہے۔ گناہ میں پڑ جانا بذات خود کوئی مشکل امر نہیں ہے بلکہ یہ تو انسان کی فطرت میں داخل ہے۔ نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے: « كُلُّ ابْنِ آدَمَ خَطَّاءٌ وَخَيْرُ الْخَطَّائِينَ التَّوَّابُونَ » ''ہر انسان خطاکار ہے اور سب سے اچھے خطاکار وہ لوگ ہیں جو (غلطی کے بعد فوراً) توبہ کرنے والے ہیں۔'' (ترمذی) نیز ارشاد ہے: « لَوْ لَمْ تُذْنِبُوا لَذَهَبَ اللهُ بِكُمْ وَلَجَاءَ بِقَوْمٍ يُذْنِبُونَ فَيَسْتَغْفِرُونَ اللهَ فَيَغْفِرُ لَهُمْ » ''اگر تم گناہ نہیں کرو گے تو اللہ تعالیٰ تمھیں ختم کر دے گا اور (تمھاری جگہ) ایسے لوگ لے آئے گا جو گناہ کریں گے اور اللہ سے استغفار کریں گے اور اللہ ان کی مغفرت فرمائے گا۔'' (مسلم) لیکن غلطی یہ ہے کہ گناہ پر مصر رہے اور توبہ میں تاخیر سے کام لے۔ اور شیطان چاہتا ہے کہ سات مختلف ہتھکنڈوں کے ذریعے سے انسان کے خلاف کامیابی حاصل کرے۔ جب وہ ایک میں ناکام ہو جاتا ہے تو دوسرے ہتھکنڈے کو استعمال کرتا ہے۔ اور وہ یہ ہیں: 1) شرک و کفر کی گھاٹی۔ 2) اگر اس میں گرفتار کرنے میں کامیاب نہ ہو تو پھر اعتقاد میں بدعت پیدا کرنے اور نبی کریم ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اقتدا اور پیروی سے دور رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔ 3) اگر اس میں اسے ناکامی کا سامنا ہو تو پھر کبیرہ گناہوں میں پھنسانے کی کوشش کرتا ہے۔ 4) اگر اس میدان میں نامراد ہو تو چھوٹے چھوٹے گناہوں کے ارتکاب کی دعوت دیتا ہے۔ 5) اگر اس گھاٹی میں ناکام ہو جائے تو پھر مباح کام کثرت سے کرواتا ہے۔ 6) اگر اس میں بھی ناکام ہو جائے تو امور طاعات میں سے افضل کو چھڑوا کر مفضول (کم تر) پر لگانے کی کوشش کرتا ہے۔ 7) اگر اس میں بھی ناکام ہو جائے تو پھر انسانوں اور جنوں میں سے اپنے چیلوں کو اس کے خلاف محاذ آرائی کے لیے اکساتا ہے۔

**گناہ کی قسمیں: کبیرہ** (بڑے) گناہ۔ کبیرہ گناہ وہ ہے جس پر دنیا میں کوئی حد ہو یا آخرت میں اس پر کوئی وعید وارد ہو یا اس پر غضب، لعنت اور ایمان کے جاتے رہنے کی وعید وارد ہو۔ **صغیرہ:** صغیرہ (چھوٹے) گناہ جو کبیرہ کے علاوہ ہیں۔

**کچھ ایسے اسباب بھی پائے جاتے ہیں جو صغیرہ گناہ کو کبیرہ بنا دیتے ہیں:** جن میں اہم ترین اسباب یہ ہیں: صغیرہ گناہ پر مصر رہنا یا بار بار اس کا ارتکاب کرنا یا انھیں معمولی سمجھنا یا ان کا ارتکاب کر کے فخر محسوس کرنا یا کھلم کھلا ان کا ارتکاب کرنا۔ گناہ سے توبہ کی جا سکتی ہے اور توبہ کا دروازہ اس وقت تک کھلا ہوا ہے جب تک کہ سورج مغرب سے نہ نکل آئے، یا بندے کی روح حالت نزع میں نرخرے تک نہ پہنچ جائے۔ توبہ کرنے والا اگر اپنی توبہ میں سچا ہے تو اس کا اجر یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کی برائیوں کو نیکیوں سے بدل دے گا، خواہ گناہوں کی زیادتی آسمان کی بلندی کو پہنچ جائے۔

**توبہ قبول ہونے کے لیے درج ذیل شرطیں ہیں:** 1) گناہ سے فوراً باز آ جانا۔ 2) گزشتہ گناہوں پر ندامت۔ 3) آئندہ ان گناہوں کا ارتکاب نہ کرنے کا عزم مصمم۔ اور اگر گناہ کا تعلق مخلوق کے حقوق سے ہو تو ان کا حق انھیں لوٹانا ضروری ہے۔[1]

---

سے حسن سلوک کرنا۔ درمیانہ درجہ: اللہ تعالیٰ اطاعت سمجھ کر اور والدین کے احسانات کا بدلہ چکانے کے لیے کہ انھوں نے اس کی پرورش کی اور دنیا میں آنے کا سبب بنے، ان سے حسن سلوک کرنا۔ اعلیٰ: اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعظیم اور اجلال و اکرام کی خاطر حسن سلوک کرنا۔

1 نبی ﷺ سے مروی ہے: « الدَّوَاوِينُ عِنْدَ اللهِ ﷻ ثَلَاثَةٌ: دِيوَانٌ لَا يَعْبَأُ اللهُ بِهِ شَيْئًا، وَدِيوَانٌ لَا يَتْرُكُ اللهُ مِنْهُ شَيْئًا، وَدِيوَانٌ لَا يَغْفِرُهُ اللهُ. فَأَمَّا الدِّيوَانُ الَّذِي لَا يَغْفِرُهُ اللهُ، فَالشِّرْكُ بِاللهِ، قال اللهُ ﷻ: ﴿إِنَّهُ مَن يُشْرِكْ بِاللَّهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللَّهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ وَمَأْوَاهُ النَّارُ﴾، وَأَمَّا الدِّيوَانُ الَّذِي لَا يَعْبَأُ اللهُ بِهِ شَيْئًا، فَظُلْمُ الْعَبْدِ نَفْسَهُ فِيمَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ رَبِّهِ... فَإِنَّ اللهَ ﷻ يَغْفِرُ ذَلِكَ وَيَتَجَاوَزُ إِنْ شَاءَ، وَأَمَّا الدِّيوَانُ الَّذِي لَا يَتْرُكُ اللهُ مِنْهُ شَيْئًا، فَظُلْمُ الْعِبَادِ بَعْضِهِمْ بَعْضًا، الْقِصَاصُ لَا مَحَالَةَ » ''اللہ تعالیٰ کے پاس تین طرح کے رجسٹر ہوں گے: ایک دیوان (رجسٹر) وہ ہے جس کی اللہ تعالیٰ پروا نہیں کرے گا۔ ایک دیوان وہ ہے جس سے اللہ تعالیٰ کچھ نہیں چھوڑے گا اور ایک دیوان وہ ہے جسے اللہ تعالیٰ معاف نہیں کرے گا۔ وہ دیوان جسے اللہ تعالیٰ معاف نہیں فرمائے گا وہ اللہ کے ساتھ شرک ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''بے شک جس نے اللہ کے ساتھ شرک کیا تو اس پر اللہ تعالیٰ نے یقیناً جنت حرام کر دی اور اس کا ٹھکانا آگ ہے۔'' اور جس دیوان کی اللہ تعالیٰ پروا نہیں کرے گا تو وہ بندے کا وہ ظلم ہے جو

توبہ کرنے میں لوگوں کے چار طبقات ہیں: 1) توبہ کرنے والا آخری عمر تک توبہ پر قائم رہتا ہے اور گناہ کی طرف دوبارہ لوٹنے کا خیال تک دل میں نہیں لاتا سوائے ان ٹھوکروں کے جن سے کسی بشر کو مفر نہیں اور یہی توبہ میں استقامت ہے۔ اور ایسے کردار کا مالک نیکیوں میں سبقت لے جانے والا ہے اور ایسی توبہ کو ہی توبۃ النصوح کہتے ہیں اور یہ نفس نفس مطمئنہ ہے۔ 2) توبہ کرنے والا بنیادی طاعت کے کاموں پر قائم رہے، البتہ کبھی کبھار بلا قصد و ارادہ گناہ کا ارتکاب کر بیٹھے اگرچہ ایسا کرنے کا اس کا ارادہ یا عزم نہ ہو۔ جب کبھی اس سے گناہ سرزد ہو جائے تو اپنے آپ کو ملامت کرے، نادم ہو اور دوبارہ ان اسباب سے احتراز کرنے کا عزم کرے۔ یہ نفس نفس لوامہ ہے۔ 3) توبہ کرنے والا کچھ وقت توبہ پر قائم رہے، پھر اس پر شہوات کا غلبہ ہو جائے اور گناہ کا ارتکاب کر بیٹھے لیکن اس کے ساتھ ساتھ امور اطاعت پر مواظبت کرنے والا ہو اور کئی گناہ قدرت اور شہوت کے باوجود ترک کر دے۔ ایک دو بار شہوت کا غلبہ ہو، پھر جب وہ کیفیت ختم ہو تو نادم و پریشان ہو لیکن اس گناہ سے توبہ کرنے کا اپنے نفس سے وعدہ کرتا رہے۔ یہ نفس نفس مسئولہ'' ہے۔ یہ کیونکہ آج توبہ کرتا ہوں، کل کروں گا کرتا رہتا ہے اس لیے اس کا انجام خطرے میں ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ بسا اوقات توبہ سے پہلے ہی مر جاتا ہے اور اعمال کا دارومدار خاتمے پر ہے۔ 4) توبہ کرنے والا تھوڑی دیر توبہ پر قائم رہتا ہے اور پھر گناہ میں اس قدر منہمک ہو جاتا ہے کہ اسے توبہ کا خیال ہی نہیں رہتا۔ اور نہ اسے گناہ پر افسوس ہی ہوتا ہے اور یہ نفس نفس امارہ ہے جو برائی کا حکم دیتا ہے۔ ایسے شخص کے سوئے خاتمہ کے بہت زیادہ خدشات ہیں۔

**صدق و سچائی:** یہ تمام قلبی اعمال کی اصل ہے اور لفظ صدق چھ معانی میں استعمال ہوتا ہے: 1) قول میں سچائی۔ 2) ارادہ و قصد میں سچائی، یعنی اخلاص۔ 3) عزم و ارادہ میں سچائی۔ 4) عزم و ارادہ کی تکمیل میں سچائی۔ 5) عمل کی صداقت اس طرح کہ ظاہر و باطن موافق ہوں، جیسے نماز میں خشوع و خضوع۔ 6) دین کے تمام مقامات کے ثبوت میں سچائی و صداقت۔ یہ سب سے اعلیٰ اور اونچا درجہ ہے، جیسے صحیح معنوں میں ڈرنا، صدق دل سے امید رکھنا، تعظیم، زہد، رضا، توکل، محبت اور دیگر تمام اعمال قلوب میں صداقت، ہر چیز حقیقی ہو، دکھلاوا نہ ہو۔ جو مذکورہ تمام امور میں صداقت کے وصف سے متصف ہو وہ صدیق ہے کیونکہ وہ سچائی میں کمال درجے پر فائز ہے۔ آپ ﷺ کا ارشاد ہے: « عَلَيْكُمْ بِالصِّدْقِ فَإِنَّ الصِّدْقَ يَهْدِي إِلَى الْبِرِّ وَإِنَّ الْبِرَّ يَهْدِي إِلَى الْجَنَّةِ وَمَا يَزَالُ الرَّجُلُ يَصْدُقُ وَيَتَحَرَّى الصِّدْقَ حَتَّى يُكْتَبَ عِنْدَ اللهِ صِدِّيقًا » ''تم پر سچائی کو اختیار کرنا فرض ہے کیونکہ سچائی نیکی کی راہ دکھاتی ہے اور نیکی جنت کی راہنمائی کرتی ہے۔ آدمی سچائی اختیار کیے رکھتا ہے اور اس کی تلاش میں رہتا ہے حتی کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں اسے صدیق لکھ دیا جاتا ہے۔'' (بخاری و مسلم)

جس پر حق کا معاملہ خلط ملط ہو جائے اور وہ نفسانی خواہشات کو بالائے طاق رکھتے ہوئے صدق دل سے اللہ تعالیٰ سے دعا کرے تو اسے ضرور صحیح راہ کی توفیق میسر ہو گی اور وہ اگر اس تک نہ پہنچ سکا تو اللہ تعالیٰ اس کا عذر قبول کرے گا۔ سچائی کی ضد کذب (جھوٹ) ہے۔ جھوٹ پہلے زبان پر جاری ہوتا ہے تو اسے بگاڑ دیتا ہے۔ پھر جوارح پر اثر انداز ہوتا ہے تو اعمال کو فاسد کر دیتا ہے۔ اس طرح بندے کے اقوال و افعال اور احوال میں جھوٹ سرایت کر جاتا ہے اور بگاڑ کے جراثیم زور پکڑ جاتے ہیں۔

**محبت:** اللہ تعالیٰ، اس کے رسول اور اہل ایمان کی محبت ہی سے ایمان کی مٹھاس نصیب ہوتی ہے۔ نبی ﷺ کا فرمان ہے: «ثَلَاثٌ مَنْ كُنَّ فِيهِ وَجَدَ بِهِنَّ حَلَاوَةَ الإِيمَانِ: أَنْ يَكُونَ اللهُ وَرَسُولُهُ أَحَبَّ إِلَيْهِ مِمَّا سِوَاهُمَا، وَأَنْ يُحِبَّ الْمَرْءَ

---

اس نے اپنے اوپر کیا جو بندے اور اس کے رب کے درمیان ہے۔ بے شک اللہ تعالیٰ اسے معاف کر دے گا اور اگر چاہے گا تو اس سے تجاوز اور درگزر فرمائے گا۔ اور جس دیوان سے اللہ کچھ نہیں چھوڑے گا وہ بندوں کا ایک دوسرے پر ظلم ہے۔ اس میں ہر صورت بدلہ ہو گا۔ (احمد بسند ضعیف)

لا يحبُّهُ إلا لله، وَأَنْ يَكْرَهَ أَنْ يَرْجِعَ إِلَى الْكُفْرِ بَعْدَ إِذْ أَنْقَذَهُ اللهُ مِنْهُ كَمَا يَكْرَهُ أَنْ يُلْقَى فِي النَّارِ »''تین باتیں جس میں ہوں وہ ان کے ذریعے سے ایمان کی مٹھاس محسوس کرے گا: اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول اسے ہر چیز سے بڑھ کر محبوب ہوں۔ اور یہ کہ آدمی کسی سے صرف اللہ تعالیٰ کی خاطر محبت کرے اور کفر کی طرف لوٹ جانا، جبکہ اللہ تعالیٰ نے اسے اس سے بچالیا ہو، اسے اتنا ناپسند ہو جتنا آگ میں ڈالا جانا۔'' (بخاری و مسلم) جب محبت کا درخت دل میں لگ جائے اور پھر اخلاص اور اتباع نبوی سے اس کی آبیاری کی جائے تو وہ طرح طرح کے پھل دیتا ہے اور اللہ کے حکم سے ہر آن پھل آور رہتا ہے۔

**محبت کی چار قسمیں ہیں: 1) اللہ کی محبت:** اور یہی ایمان کی بنیاد ہے۔

**2) اللہ کے لیے محبت کرنا:** اور یہ عام مسلمانوں سے اجمالی طور پر دوستی اور محبت رکھنا ہے، رہی الگ الگ افراد کی بات تو جو شخص جس قدر اللہ تعالیٰ سے قریب اور اس کا اطاعت گزار ہو گا اسی قدر اس سے محبت کی جائے گی اور یہ واجب ہے[1]۔

**3) اللہ کے ساتھ کسی دوسرے کو محبت میں شریک کرنا:** اور یہ اللہ تعالیٰ سے واجبی محبت میں غیر اللہ کو شریک ٹھہرانا ہے، جیسے مشرکین کا اپنے معبودان باطلہ سے محبت کرنا، اور یہی شرک کی اصل بنیاد ہے۔

**4) فطری محبت،** جیسے والدین و اولاد کی محبت اور کھانے وغیرہ کی محبت، یہ محبت جائز ہے۔ اور اللہ تجھ سے محبت کرے دنیا سے بے رغبتی اختیار کرو۔

نبی ﷺ کا ارشاد ہے: « ازْهَدْ فِي الدُّنْيَا يُحِبَّكَ اللهُ »''دنیا سے بے رغبتی اختیار کرو اللہ تعالیٰ تجھ سے محبت کرے گا۔'' (ابن ماجہ)

◗ **توکل:** حصول مطلوب اور مکروہ و ناپسندیدہ کو دور کرنے کے لیے دل کو اللہ کے سپرد کرنا اور اللہ پر بھروسا کرنا، اس طرح کہ اللہ تعالیٰ پر پختہ یقین ہو، نیز جائز اسباب کو بروئے کار لانا۔ دلی طور پر اللہ تعالیٰ پر بھروسا اور اعتماد نہ کرنا توحید میں خرابی ہے اور اسباب کو

---

[1] موالات (دوستی) و معاوات (دشمنی) کے اعتبار سے لوگوں کی تین قسمیں ہیں: 1) وہ لوگ جن سے ایسی خالص محبت رکھی جائے کہ اس کے ساتھ دشمنی کا شائبہ تک نہ ہو، یہ محبت خالص مومنین، جیسے انبیاء، صدیقین، شہداء اور صالحین کی جماعت کے ساتھ خاص ہے۔ ان میں سر فہرست سیدنا محمد ﷺ، آپ کی ازواج مطہرات، آپ کی بیٹیاں اور صحابہ کرام ہیں۔ 2) وہ لوگ جن سے قطعاً دوستی نہ رکھی جائے بلکہ ان سے براءت کا اظہار کیا جائے، یہ کفار جیسے کہ اہل کتاب، مشرکین اور منافقین وغیرہ ہیں۔ 3) وہ لوگ جن سے ایک اعتبار سے محبت کی جائے گی اور ایک پہلو سے نفرت، یہ گنہگار مسلمانوں کی جماعت ہے، چنانچہ ان سے بوجہ ایمان محبت رکھی جائے گی اور بوجہ معاصی ان سے بغض و نفرت رکھی جائے گی۔ کافروں سے اظہار براءت و بیزاری اس طرح ہو کہ ان سے بغض رکھا جائے، سلام میں ان سے پہل نہ کی جائے، لیکن کو ان کے سامنے کمتر و ذلیل ظاہر نہ کیا جائے، ان کے حالات کو پسند نہ کیا جائے اور ان کے شہروں سے ہجرت کی جائے۔ اور مسلمانوں سے موالات اس طرح ہو کہ حسب استطاعت اسلامی شہروں کی طرف ہجرت کی جائے، جان و مال کے ذریعے سے مسلمانوں کی نصرت و معاونت کی جائے، ان کے حالات سے خوشی و غمی محسوس کی جائے اور ان کے ساتھ خیر خواہی کی جائے۔

**کافروں کے ساتھ موالات و دوستی کی دو قسمیں: 1)** وہ موالات جس سے اسلام سے پھر جانا اور ارتداد لازم آتا ہو، جیسے کے خلاف کفار کی مدد کرنا یا انھیں کافر نہ کہنا، یا ان کے کفر میں توقف کرنا، یا اس بارے میں شک کرنا۔ 2) اس سے ہلکے درجے کی موالات، خواہ وہ کبیرہ گناہ یا حرام یا مکروہ کی شکل میں ہو، جیسے ان کی عیدوں میں شرکت کرنا یا انھیں مبارک باد دینا یا ان کے ساتھ مشابہت اختیار کرنا وغیرہ۔

بسا اوقات کافروں (بشرطیکہ وہ برسرپیکار نہ ہوں) سے حسن سلوک اور ان کے ساتھ بغض و نفرت کا مسئلہ لوگوں پر واضح نہیں ہوتا، لہذا ان میں فرق متعین کیا جائے گا، چنانچہ بغیر دلی تعلق کے ان کے ساتھ اچھے اخلاق سے پیش آنا، جیسے ان میں سے ضعیف کے ساتھ نرمی کا برتاؤ کرنا، ذکر اور اپنے کو کمتر ظاہر کرکے نہیں بلکہ ان پر مہربانی کرتے ہوئے ان کے ساتھ لطف و مہربانی کا معاملہ کرنا، تو یہ الگ مسئلہ ہے، چنانچہ اس سلسلے میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿لَا يَنْهَاكُمُ اللَّهُ عَنِ الَّذِينَ لَمْ يُقَاتِلُوكُمْ فِي الدِّينِ وَلَمْ يُخْرِجُوكُم مِّن دِيَارِكُمْ أَن تَبَرُّوهُمْ وَتُقْسِطُوا إِلَيْهِمْ﴾ ''جن لوگوں نے تم سے دین کے بارے میں لڑائی نہیں کی اور تمھیں جلا وطن نہیں کیا ان کے ساتھ نیک رویہ اختیار کرنے اور منصفانہ برتاؤ کرنے سے اللہ تعالیٰ تمھیں نہیں روکتا۔'' (الممتحنۃ 8)

البتہ ان سے دلی نفرت اور بغض ایک دوسرا مسئلہ ہے جس کا حکم اللہ تعالیٰ کے اس فرمان میں موجود ہے: ﴿يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا عَدُوِّي وَعَدُوَّكُمْ أَوْلِيَاءَ تُلْقُونَ إِلَيْهِم بِالْمَوَدَّةِ﴾ ''اے ایمان والو! میرے اور خود اپنے دشمنوں کو اپنا دوست نہ بناؤ کہ تم دوستی سے ان کی طرف پیغام بھیجو۔'' (الممتحنۃ 1) خلاصہ یہ ہے کہ بغض و نفرت کے باوجود معاملات میں ان کے ساتھ عدل و انصاف کیا جا سکتا ہے جیسا کہ اللہ کے رسول ﷺ یہود کے ساتھ کرتے تھے۔

ترک کرنا عاجزی اور عقل کی خرابی ہے۔ توکل کی تین قسمیں ہیں: 1) واجب: تمام امور و معاملات میں، یعنی فائدہ مند چیزوں کو حاصل کرنے کے لیے اور نقصان دہ چیز کو دور کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ پر توکل کرنا۔ 2) حرام: اس کی دو قسمیں ہیں: اوّل: شرک اکبر، اس سے مراد اسباب پر مکمل اعتماد کرنا اور یہ سمجھنا ہے کہ نقصان پہنچانے اور نفع دینے میں صرف یہی چیزیں مؤثر ہیں۔[1] دوم: شرک اصغر، مثلاً: کسی شخص پر روزی کے بارے میں حتمی اعتماد کرنا، اور اس کی جانب دل کا اس طرح مشغول رہنا گویا وہی روزی کا مسبب ہے۔ 3) جائز: انسان کا کسی دوسرے کو اس کام میں نائب بنانا اور بھروسا کرنا جس کے کرنے پر وہ قادر ہو، جیسے خرید و فروخت۔ لیکن اس طرح کہنا جائز نہیں: میں اللہ پر بھروسا کرتا ہوں پھر تجھ پر بلکہ کہے: میں نے تجھے وکیل بنایا۔

**شکر**: اللہ کی نعمتوں کے ظہور کا اثر بندے کے دل پر یہ ہے کہ اس میں ایمان پیدا ہو اور اس کی زبان پر یہ ہے کہ اس پر اللہ تعالیٰ کی تعریف ہو اور اعضاء پر یہ ہے کہ وہ عبادت میں مشغول ہوں اور وہ دل، زبان اور جوارح سے ہوتا ہے۔ اور شکر کا مطلب یہ ہے کہ نعمتوں کو اللہ کی اطاعت میں استعمال کیا جائے۔

**صبر**: آزمائشوں کی صورت میں پہنچنے والی تکلیف کا اللہ کے سوا کسی سے شکوہ نہ کرنا اور صرف اللہ تعالیٰ سے التجا کرنا صبر کہلاتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿إِنَّمَا يُوَفَّى الصَّـٰبِرُونَ أَجْرَهُم بِغَيْرِ حِسَابٍ﴾ ''بے شک صبر کرنے والوں کو ان کا ثواب بغیر حساب کے دیا جائے گا۔'' (الزمر10)

اور نبی ﷺ کا ارشاد ہے: « وَمَنْ يَتَصَبَّرْ يُصَبِّرْهُ اللهُ وَمَا أُعْطِيَ أَحَدٌ عَطاءً خيرٌ وَأَوْسَعُ مِنَ الصَّبْرِ » ''جو کوشش کر کے صبر کرتا ہے اللہ تعالیٰ اسے صبر کی توفیق دے دیتا ہے اور کسی بندے پر صبر سے بہتر اور وسیع تر انعام نہیں کیا گیا۔'' (بخاری و مسلم)

سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کا قول ہے: مجھے جب بھی آزمائش آئی اللہ تعالیٰ نے اس میں مجھے چار نعمتیں عطا کیں: میرے دین میں کوئی مصیبت نہیں آئی۔ اس سے بڑی نہیں آئی۔ میں اس کی رضا سے محروم نہیں رہا اور جب میں اس پر ثواب کا امید وار رہا۔

صبر کے درج ذیل درجات ہیں: * کم تر: شکوہ نہ کرنا لیکن اسے مکروہ خیال کرنا۔ * درمیانہ: شکوہ نہ کرنا اور اللہ کی رضا پر راضی رہنا۔ * اعلیٰ: آزمائشوں پر اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرنا۔ اور جس پر ظلم کیا جائے اور اس نے ظالم کے خلاف بد دعا کر دی تو اس نے بدلہ لے لیا اور اپنا حق لے لیا اور صبر نہیں کیا۔

---

[1] کیا اسباب کو بروئے کار لانا توکل کے منافی ہے۔ اس کی مختلف صورتیں ہیں۔ 1) مقصود نفع کو حاصل کرنا: اس کی تین قسمیں ہیں: (ا) حصول فعل کے لیے سبب کا پایا جانا متیقن اور ضروری ہو، جیسے حصول اولاد کے لیے نکاح، تو اس سبب کو ترک کرنا پاگل پن ہے توکل نہیں (ب) سبب متیقن نہ ہو: لیکن غالب یہی ہو کہ مقصود اس کے بغیر حاصل نہ ہوتا ہو، جیسے بغیر زاد راہ کے صحرا میں سفر کرنے والا۔ اس کا یہ فعل توکل نہیں بلکہ ایسی صورت میں زاد راہ کا حکم ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے جب مدینہ طیبہ کا سفر کیا تو زاد راہ ساتھ لیا اور گائیڈ بھی ساتھ لیا۔ (ج) وہ اسباب جن کے ذریعے سے مسببات تک رسائی کا امکان ہوتا ہے لیکن ظاہری طور پر کوئی خاص عمل دخل نہیں ہوتا: وہ شخص جو رزق کی تلاش اور ذرائع رزق میں چھان بین سے کام لیتا ہے اور دور کی تدابیر استعمال کرتا ہے تو ایسا کرنے والا توکل کے منافی کام نہیں رہا بلکہ روزی کمانے کی تگ و دو ترک کرنے کا توکل سے کوئی تعلق نہیں۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کا قول ہے: متوکل وہ ہے جو دانہ زمین میں ڈال کر اللہ پر بھروسا کرتا ہے۔ 2) جو موجود ہو اس کی حفاظت کرنا: جسے حلال رزق میسر آیا اور اس نے گزران زندگی کے لیے اسے ذخیرہ کر لیا تو یہ توکل کے منافی نہیں، بالخصوص جب اس کے زیر پرورش اس کا خاندان ہو۔ نبی ﷺ، بنو نضیر کی کھجوریں (جو غنیمت میں ملی تھیں) بیچ دیتے تھے اور گھر والوں کے سال کا خرچ رکھ لیتے۔ (بخاری و مسلم) 3) اس نقصان کو دور کرنا جس کے لاحق ہونے کا خطرہ ہو: توکل کی یہ شرط نہیں ہے کہ ان اسباب کو ترک کر دیا جائے جو کسی پیش آمدہ خطرے سے نمٹنے کے لیے بروئے کار لائے جاتے ہیں، جیسے ذرع پہننا، اونٹ کو باندھنا۔ تاہم اس صورت میں بھروسا اللہ کی ذات پر ہو گا جو مسبب ہے نہ کہ سبب پر۔ اور اللہ کے فیصلے پر رضا ضروری ہے۔ 4) نازل شدہ نقصان کو دور کرنا: اس کی تین قسمیں ہیں:
(ا) ازالہ قطعی طور پر اس کے ساتھ ہو، جیسے پانی پیاس کو ختم کرتا ہے۔ پیاس کی صورت میں پانی نہ پینا ہرگز توکل نہیں۔ (ب) ظن غالب ہو کہ اس کا حل یہ ہے، جیسے سنگی وغیرہ لگوانا۔ یہ توکل کے منافی نہیں کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے خود دوا استعمال کی ہے اور دوسروں کو کرنے کا حکم بھی دیا ہے۔
(ج) سبب موہوم ہو، جیسے عافیت کی حالت میں داغنا وغیرہ تاکہ بیماری لاحق نہ ہو، ایسا کرنا کمال توکل کے منافی ہے۔

صبر کی دو قسمیں: بدنی: وہ یہاں پر ہمارا مقصود نہیں۔ نفسانی: طبیعت کی چاہت اور خواہشات کے تقاضوں پر صبر کرنا۔[1]
اور بندے کو جو کچھ دنیا میں پیش آتا ہے وہ دو حالتوں سے باہر نہیں ہوتا:
1) خواہشات کے مطابق ہوتا ہے: اس صورت میں صبر یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا حق ادا کیا جائے اور شکر بجا لایا جائے۔ نیز اس نعمت کی کوئی چیز اللہ تعالیٰ کی معصیت میں استعمال نہ کی جائے۔
2) حاصل ہونے والی چیز خواہش کے مطابق نہ ہو۔ اس صورت میں صبر کی تین اقسام ہیں۔ * اللہ کی اطاعت پر صبر: اس میں فرائض کی ادائیگی واجب ہے اور نوافل کی ادائیگی مستحب ہے۔ * اللہ کی معصیت سے رکے رہنا: اس صورت میں ترک حرام واجب ہے اور ترک مکروہ مستحب ہے۔ * اللہ کی تقدیر پر صبر کرنا: اس میں واجب یہ ہے کہ زبان کو شکوے سے روک کر رکھے اور دلی طور پر اللہ کی تقدیر پر اعتراض (ناراضگی) نہ رکھے، نیز اعضاء کو ایسے تصرف سے باز رکھے جو اللہ تعالیٰ کی ناراضی کا باعث ہو جیسے نوحہ کرنا، پیٹنا اور گریبان چاک کرنا وغیرہ۔ اور اس میں مستحب یہ ہے دلی طور پر اللہ کی تقدیر پر راضی ہو۔
شکر گزار غنی افضل ہے یا صابر فقیر؟ جب مالدار اپنا مال اللہ تعالیٰ کی اطاعت میں خرچ کرے یا کسی اطاعت کے کام کے لیے جمع کرے تو وہ فقیر سے افضل ہے۔ اور اگر وہ زیادہ مال مباح کاموں میں خرچ کرے تو فقیر افضل ہے۔ آپ ﷺ کا فرمان ہے: «الطَّاعِمُ الشَّاكِرُ بمنزلةِ الصَّائِمِ الصَّابرِ» ''شکر گزار کھانے والے کا مرتبہ صابر روزے دار کی طرح ہے۔'' (مسند احمد)
◀ رضا: اس کا مطلب ہے کسی چیز پر قناعت اور اکتفا کرنا۔ اس کا محل حصول فعل کے بعد ہے۔ اللہ تعالیٰ کے فیصلے پر راضی ہو جانا اللہ کے مقرب بندوں کا سب سے اعلیٰ مقام ہے۔ یہ محبت اور توکل کا نتیجہ ہے۔ کسی تکلیف کے زائل اور ختم ہونے کی اللہ تعالیٰ سے دعا کرنا رضا کے منافی نہیں ہے۔
◀ خشوع: تعظیم اور عجز و انکسار کا نام خشوع ہے۔ سیدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ کا فرمان ہے: منافقانہ خشوع سے بچو۔ ان سے پوچھا گیا: منافقانہ خشوع کیا ہے؟ انھوں نے فرمایا: جسمانی حرکات سے خشوع ظاہر ہو اور دل میں خشوع کا نام ونشان نہ ہو۔ اور حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ ہی کا قول ہے: تمھارے دین میں سے سب سے پہلے خشوع ختم ہو گا۔ اور جس عبادت میں بھی خشوع مشروع ہے اس کا ثواب بقدر خشوع ہو گا، جیسے نماز۔ نبی ﷺ نے نمازی کے متعلق فرمایا: کئی نمازی ایسے ہیں جنھیں آدھا ثواب ملتا ہے اور بعض کو چوتھا، پانچواں حتیٰ کہ دسواں حصہ ثواب ملتا ہے۔ اور بعض ایسے ہیں جنھیں خشوع بالکل نہ ہونے کی وجہ سے ذرہ بھر ثواب نہیں ملتا۔
◀ رجاء: رحمت الٰہی کی وسعت کی امید رکھنا۔ اس کی ضد ناامیدی ہے۔ رجاء اور امید رکھنا خوف سے اعلیٰ اور افضل ہے کیونکہ اس سے اللہ تعالیٰ کے ساتھ حسن ظن پیدا ہوتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: «أَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِي بِي» ''میں اپنے بندے کے ساتھ وہی معاملہ کرتا ہوں جیسا وہ میرے بارے میں گمان رکھتا ہے۔'' (مسلم)
رجا کے درجات: رجاء کے دو درجے ہیں: اعلیٰ: اللہ تعالیٰ کی اطاعت کر کے ثواب کی امید رکھی جائے۔ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا: اللہ کے رسول! ﴿وَالَّذِينَ يُؤْتُونَ مَا آتَوا وَّقُلُوبُهُمْ وَجِلَةٌ﴾ اور جو لوگ اللہ کی راہ میں دیتے ہیں جو کچھ بھی دیتے ہیں تو اس طرح کہ ان کے دل خوف زدہ ہوتے ہیں۔'' (المؤمنون: 60) سے مراد وہ شخص ہے جو چوری کرتا ہے، بدکاری کرتا ہے اور

---

[1] اس قسم کا صبر اگر پیٹ یا شرمگاہ کی شہوت پر کنٹرول کی صورت میں ہو تو اسے ''عفت'' کہتے ہیں۔ اور اگر میدان قتال میں ہو تو اس کو ''شجاعت'' اور اگر غصے پر کنٹرول کی صورت میں ہو تو اسے ''حلم'' کہتے ہیں۔ اگر کسی امر کو مخفی رکھ کر صبر کیا جائے تو اسے ''کتمان سر'' کہتے ہیں۔ اگر دنیا کی لذتوں سے صبر ہو تو اسے زہد کہتے ہیں اور اگر دنیا سے قوت لا یموت کے بقدر لیا جائے تو اسے قناعت سے تعبیر کرتے ہیں۔

شراب پیتا ہے جبکہ وہ اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہے آپ نے فرمایا: نہیں! اے صدیق کی بیٹی، بلکہ اس سے وہ لوگ مراد ہیں جو نمازیں پڑھتے، روزے رکھتے اور صدقہ وخیرات کرتے ہیں اور وہ ڈرتے ہیں کہ مبادا انکا عمل قبول نہ ہو۔'' یہ وہ لوگ ہیں جو اچھائی کے کاموں میں جلدی کرتے ہیں۔ (ترمذی) کم تر: توبہ کرنے والا گناہ گار جو اللہ کی مغفرت کی امید رکھتا ہے۔ گناہوں پر مصر نافرمان جو توبہ سے اعراض کرنے والا ہو اور پھر بھی اللہ کی رحمت کی امید رکھے تو یہ محض تمنا ہے رجاء نہیں اور ایسا کرنا مذموم ہے اور پہلی صورت قابل تعریف ہے۔ مومن نیکی کر کے بھی اللہ سے ڈرتا ہے اور منافق برائی کر کے بھی بے خوف رہتا ہے۔

◀ **خوف:** کسی متوقع پریشانی کے لاحق ہونے کا غم خوف کہلاتا ہے۔ اگر پریشانی یقینی ہو تو اس کو خشیت کہتے ہیں اور اس کی ضد امن ہے۔ یہ رجاء کی ضد نہیں ہے۔ خوف بطریق رہبت پیدا ہوتا ہے جبکہ رجا بطریق رغبت پیدا ہوتا ہے۔ محبت، خوف اور رجاء کو جمع کرنا ضروری ہے۔ ابن قیم رحمہ اللہ نے فرمایا: دل کے اللہ تعالیٰ کی طرف جانے کی مثال ایک پرندے کی طرح ہے۔ محبت جس کا سر اور خوف ورجاء اس کے پر ہیں۔ جب خوف دل میں گھر کر جائے تو وہ شہوات کو جلا دیتا اور دنیا کو اس سے دھتکار دیتا ہے۔

**واجب خوف:** وہ خوف جو واجبات کو ادا کرنے پر ابھارے اور محرمات کو ترک کرنے پر آمادہ کرے۔

**مستحب خوف:** ایسا خوف جو واجبات کے ساتھ مستحبات کی ادائیگی اور مکروہات کے ترک پر بھی آمادہ کرے۔

**خوف کی درج ذیل اقسام ہیں: 1) دلی ڈر اور خوف:** دلی ڈر اور خوف صرف اللہ تعالیٰ کا رکھنا ضروری ہے اور نفع ونقصان کا ڈر اللہ کے سوا کسی کا رکھنا شرک اکبر ہے، جیسے مشرکین کے معبودان باطلہ سے نفع ونقصان کا یقین رکھنا۔

**2) حرام:** لوگوں کے خوف سے واجب کو ترک کرنا یا حرام فعل کا ارتکاب کرنا۔

**3) جائز:** طبعی خوف، جیسے بھیڑیے وغیرہ سے خوف رکھنا۔

◀ **زہد:** کم تر چیز کو ترک کر کے اس سے بہتر کی طرف رغبت رکھنا زہد کہلاتا ہے۔ دنیا سے زہد دلی اور جسمانی سکون کا باعث ہے اور اس میں رغبت رکھنا حزن وملال میں اضافے کا سبب ہے۔ دنیا کی چاہت ہر گناہ کی اصل ہے اور اس سے بغض ہر اطاعت کا سبب۔ دنیا سے زہد یہ ہے کہ تم اس کا خیال دل سے نکال دو، یہ نہیں کہ ہاتھ سے خرچ کر دو اور دل اسی میں اٹکا ہوا ہو۔ یہ جاہل لوگوں کا زہد ہے۔ آپ ﷺ کا فرمان ہے: « نِعْمَ الْمَالُ الصَّالِحُ لِلْمَرْءِ الصَّالِحِ » ''پاکیزہ مال جو نیک آدمی کے لیے ہو بہت اچھا ہے۔'' (احمد)

**فقیر کی مال کے ساتھ پانچ حالتیں ہیں: 1)** وہ مال سے نفرت کرتے ہوئے اور اس کے شر سے بچنے کے لیے دور بھاگے تاکہ وہ اس میں مشغول نہ ہو۔ ایسا شخص زاہد کہلاتا ہے۔ **2)** اس کے حصول سے اسے خوشی نہ ہو اور نہ وہ اسے اس قدر ناپسند ہی کرتا ہو کہ اسے اس کے حصول سے اذیت ہو۔ ایسے شخص کو راضی کہا جاتا ہے۔ **3)** مال کا ہونا اس کے نہ ہونے سے اسے زیادہ محبوب ہو۔ وہ اس میں رغبت رکھتا ہو لیکن اس کی رغبت اس قدر نہ ہو کہ وہ اس کے لیے ہر وقت کمربستہ رہتا ہو۔ بلکہ اگر اس کے پاس از خود آجائے تو اس کو لے کر خوشی محسوس کرے اور اگر اس کے کمانے میں مشکل جھیلنا پڑے تو وہ اس میں مشغول نہ ہو۔ ایسے شخص کو قانع کہتے ہیں۔ **4)** مال کا ترک عجز کی بنا پر ہو۔ وہ دنیا کی طلب وچاہت رکھتا ہو لیکن اس کے ہاتھ کچھ نہ آئے۔ اس مال کے حصول کی خاطر اسے مشقت اٹھانی پڑے تب بھی برداشت کرے۔ ایسے شخص کو حریص کہا جاتا ہے۔ **5)** جس مال کو وہ حاصل کرے اس کے لیے وہ مجبور ہو، جیسے بھوکا اور ننگا جس کے پاس کھانا اور لباس نہ ہو ایسے شخص کو مضطر، یعنی مجبور کہتے ہیں۔

# ایک سنجیدہ مکالمہ

**عبداللہ** (اللہ کا بندہ) نامی ایک شخص کی ملاقات **عبدالنبی** (نبی کا بندہ) نامی ایک شخص سے ہوئی تو **عبداللہ** نے اپنے دل میں اس نام کو غلط سمجھا اور کہا کہ ایک شخص اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کا بندہ کیسے بن سکتا ہے؟ اس کے بعد وہ **عبدالنبی** سے یوں مخاطب ہوا:

**عبداللہ**: کیا تم اللہ کے سوا کسی دوسرے کی بندگی کرتے ہو؟

**عبدالنبی**: جی نہیں، میں غیر اللہ کی بندگی نہیں کرتا۔ میں تو مسلمان ہوں اور صرف اللہ واحد کی بندگی کرتا ہوں۔

**عبداللہ**: پھر تمھارا یہ نام کیسا ہے جو نصاریٰ کے ناموں سے ملتا جلتا ہے؟ وہ بھی عبدالمسیح نام رکھتے ہیں اور اس میں کوئی تعجب کی بات نہیں کیونکہ نصاریٰ عیسیٰ علیہ السلام کی بندگی کرتے ہیں اور جو بھی تمھارا نام سنے گا اس کے ذہن میں فوراً یہ بات آئے گی کہ تم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بندگی کرتے ہو جبکہ اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں ایک مسلمان کا یہ عقیدہ نہیں بلکہ اس پر واجب ہے کہ وہ آپ کے بارے میں یہ اعتقاد رکھے کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔

**عبدالنبی**: لیکن ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم انسانوں میں سب سے افضل اور تمام رسولوں کے سردار ہیں۔ ہم بطور تبرک یہ نام رکھتے ہیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے جاہ وحشمت اور اللہ کے ہاں آپ کے مقام ومرتبے کے وسیلے سے اللہ کا تقرب حاصل کرنا چاہتے ہیں، لہٰذا ہم نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے شفاعت کے طالب ہوتے ہیں۔ آپ کو اس نام سے حیرت نہیں ہونی چاہیے کیونکہ میرے بھائی کا نام عبدالحسین ہے، اس سے پہلے میرے باپ کا نام عبدالرسول ہے۔ یہ سارے نام پرانے، اور لوگوں کے درمیان رائج ہیں۔ ہم نے اپنے آباء واجداد کو ایسے ہی کرتے پایا ہے، لہٰذا اس مسئلے کے بارے میں تشدد نہ برتو کیونکہ یہ ایک معمولی مسئلہ ہے اور دین آسانی پر مبنی ہے۔

**عبداللہ**: یہ تو ایک دوسری برائی ہے جو پہلی سے بھی زیادہ غلط ہے کہ تم کسی غیر اللہ سے اس چیز کا سوال کرو جس پر اللہ کے سوا کسی کا اختیار نہیں، جس سے سوال کیا جا رہا ہے، خواہ وہ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی ہو یا آپ کے علاوہ دیگر صالحین، مثلاً: حسین رضی اللہ عنہ یا کسی اور کی شخصیت ہو۔ یہ بات توجس توحید کا ہمیں حکم دیا گیا ہے اس کے منافی اور کلمۂ لا الہ الا اللہ کے معنی ومفہوم کے خلاف ہے۔

اب میں تمھارے سامنے چند سوالات رکھتا ہوں تاکہ تم اس مسئلے کی اہمیت اور اس جیسے ناموں کے خطرناک نتائج سے آگاہ ہو جاؤ، اس سے میرا مقصد اس کے سوا کچھ نہیں کہ حق واضح ہو اور اس کی اتباع کی جائے، باطل واضح ہو اور اس سے اجتناب کیا جائے، معروف کا حکم دیا جائے اور منکر سے روکا جائے۔ ہم اللہ تعالیٰ ہی سے مدد طلب کرتے ہیں اور اسی پر بھروسا کرتے ہیں، اور اللہ بلندی وعظمت والے کی توفیق کے بغیر کسی کے اندر فائدہ حاصل کرنے اور نقصان سے بچنے کی طاقت وقوت نہیں لیکن اس سے پہلے میں تمھیں اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کی یاد دہانی کراتا ہوں: ﴿إِنَّمَا كَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِينَ إِذَا دُعُوا إِلَى اللَّهِ وَرَسُولِهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ أَن يَقُولُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا﴾ "مومنوں کا قول تو یہ ہے، جب انھیں اللہ اور اس کے رسول کی طرف بلایا جاتا ہے تاکہ وہ ان کے درمیان فیصلہ کر دے تو وہ کہتے ہیں کہ ہم نے سنا اور مان لیا۔" (النور ۵۱)

اور اس ارشاد کی یاد دہانی بھی: ﴿فَإِن تَنَازَعْتُمْ فِي شَيْءٍ فَرُدُّوهُ إِلَى اللَّهِ وَالرَّسُولِ إِن كُنتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ﴾ "پھر اگر تم کسی چیز میں اختلاف کرو تو اسے لوٹاؤ اللہ کی طرف اور رسول کی طرف اگر تم اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھتے ہو۔" (النساء ۵۹)

**عبداللہ**: تم نے کہا کہ تم اللہ کی توحید کے قائل ہو اور لا الہ الا اللہ کی گواہی دیتے ہو تو کیا تم مجھے اس کے معنی بتا سکتے ہو؟

**عبدالنبی**: توحید یہ ہے کہ تم ایمان رکھو کہ اللہ موجود ہے، اس نے آسمان اور زمین کو پیدا کیا ہے، وہی زندہ کرنے والا، مارنے والا

اور کائنات میں تصرف فرمانے والا ہے، وہی رزق دینے والا، ہر چیز کا علم اور اس کی خبر رکھنے والا اور ہر چیز پر قادر ہے ....۔

**عبداللہ**: اگر توحید کی تعریف یہی ہے تو فرعون اور اس کی قوم اور ابوجہل وغیرہ سب موحد قرار پائیں گے کیونکہ وہ اس امر سے جاہل نہ تھے جیساکہ اکثر مشرکین کا حال ہے، چنانچہ فرعون جس نے اپنی ربوبیت کا دعویٰ کیا تھا، دل سے وہ بھی اس بات کا اقرار و اعتراف کرتا تھا کہ اللہ موجود ہے اور وہی کائنات میں تصرف فرمانے والا ہے۔ اس کی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے: ﴿ وَجَحَدُوا۟ بِهَا وَٱسْتَيْقَنَتْهَآ أَنفُسُهُمْ ظُلْمًا وَعُلُوًّا ﴾ "انھوں نے صرف ظلم اور تکبر کی بنا پر انکار کر دیا، حالانکہ ان کے دل یقین کر چکے تھے۔" (النمل: ۱۴) چنانچہ جب فرعون غرق ہونے لگا تو اس کا یہ اقرار و اعتراف کھل کر سامنے آگیا۔

لیکن حقیقت میں توحید جس کے لیے رسولوں کی بعثت ہوئی، کتابیں اتاری گئیں اور جس کے لیے قریش سے قتال کیا گیا یہ ہے کہ عبادت و بندگی صرف اللہ واحد کے لیے خاص کر دی جائے۔ اور عبادت ایک ایسا جامع لفظ ہے جو ان تمام ظاہری اور باطنی اقوال و اعمال کو شامل ہے جو اللہ تعالیٰ کو محبوب اور پسند ہیں۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ میں "الٰہ" کا مطلب ہے وہ معبود برحق جس کے سوا کسی کے لیے عبادت انجام دینا درست نہیں۔

**عبداللہ**: کیا تم جانتے ہو کہ روئے زمین پر رسول کس لیے بھیجے گئے؟ اور یہ معلوم ہے کہ سب سے پہلے رسول نوح علیہ السلام ہیں؟

**عبدالنبی**: رسول اس لیے بھیجے گئے تاکہ وہ مشرکوں کو اللہ واحد کی عبادت کرنے اور اس کے ساتھ شریک کی جانے والی ہر چیز کو ترک کرنے کی دعوت دیں۔

**عبداللہ**: قومِ نوح کے شرک میں مبتلا ہونے کا سبب کیا تھا؟

**عبدالنبی**: یہ تو مجھے معلوم نہیں۔

**عبداللہ**: اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام کو اس وقت رسول بنا کر ان کی قوم کی طرف بھیجا جب انھوں نے وَدّ، سواع، یغوث، یعوق اور نسر نامی صالحین کے بارے میں غلو کیا۔

**عبدالنبی**: کیا تمھارا مطلب یہ ہے کہ وَدّ، سواع، یغوث، یعوق اور نسر یہ سب نیک اور صالح لوگوں کے نام ہیں، ظالم و جابر کافروں کے نام نہیں؟

**عبداللہ**: جی ہاں! یہ سب نیک اور صالح لوگوں کے نام ہیں جنھیں قوم نوح نے معبود بنا لیا تھا، پھر اہل عرب بھی انھی کی روش پر چل پڑے، اس کی دلیل ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی صحیح بخاری کی حدیث ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: «صَارَتِ الْأَوْثَانُ الَّتِي كَانَتْ فِي قَوْمِ نُوحٍ فِي الْعَرَبِ بَعْدُ، أَمَّا وَدٌّ فَكَانَتْ لِكَلْبٍ بِدُومَةِ الْجَنْدَلِ، وَأَمَّا سُوَاعٌ فَكَانَتْ لِهُذَيْلٍ، وَأَمَّا يَغُوثُ فَكَانَتْ لِمُرَادٍ ثُمَّ لِبَنِي غُطَيْفٍ بِالْجُوفِ عِنْدَ سَبَإٍ، وَأَمَّا يَعُوقُ فَكَانَتْ لِهَمْدَانَ، وَأَمَّا نَسْرٌ فَكَانَتْ لِحِمْيَرَ لِآلِ ذِي الْكَلَاعِ؛ أَسْمَاءُ رِجَالٍ صَالِحِينَ مِنْ قَوْمِ نُوحٍ، فَلَمَّا هَلَكُوا أَوْحَى الشَّيْطَانُ إِلَى قَوْمِهِمْ أَنِ انْصِبُوا إِلَى مَجَالِسِهِمُ الَّتِي كَانُوا يَجْلِسُونَ أَنْصَابًا وَسَمُّوهَا بِأَسْمَائِهِمْ، فَفَعَلُوا فَلَمْ تُعْبَدْ، حَتَّى إِذَا هَلَكَ أُولَئِكَ وَتَنَسَّخَ الْعِلْمُ عُبِدَتْ» "قوم نوح کے جو بت تھے وہ بعد میں اہل عرب میں منتقل ہو گئے، چنانچہ "وَدّ" دُومۃ الجندل کے قبیلۂ کلب کے لیے "سواع" قبیلۂ ہذیل کے لیے "یغوث" پہلے قبیلۂ مراد کے لیے، پھر سبا کے پاس جوف میں بنو غطیف کے لیے "یعوق" ہمدان کے لیے اور "نسر" آل ذی الکلاع کے قبیلۂ حمیر کے لیے مخصوص تھا۔ یہ سب قوم نوح کے نیک اور صالح لوگوں کے نام ہیں۔ جب ان کا انتقال ہو گیا تو شیطان نے ان کی قوم کے دلوں میں یہ بات ڈالی کہ وہ جن مجلسوں میں بیٹھا کرتے تھے ان میں ان کے مجسمے بنا کر نصب کر دیں اور ان مجسموں کو انھی کے نام سے موسوم کر دیں، چنانچہ انھوں نے ایسا ہی کر ڈالا لیکن اس وقت ان مجسموں کی عبادت نہیں کی گئی، پھر جب وہ

(مجسمے بنا کر نصب کرنے والے) لوگ بھی فوت ہو گئے اور علم بھلا دیا گیا تو ان مجسموں کی عبادت ہونے لگی۔" (بخاری)

**عبدالنبی:** یہ تو بڑے تعجب کی بات ہے۔

**عبداللہ:** کیا میں تمھیں اس سے بھی زیادہ تعجب والی بات نہ بتاؤں؟ تمھیں معلوم ہونا چاہیے کہ اللہ رب العزت نے خاتم الانبیاء محمد ﷺ کو رسول بنا کر ایسی قوم کی طرف بھیجا جو استغفار کرتے تھے، عبادت کرتے تھے، طواف و سعی کرتے تھے، حج کرتے تھے اور صدقہ و خیرات بھی کرتے تھے لیکن وہ بعض مخلوقات، جیسے ملائکہ، عیسیٰ علیہ السلام اور ان کے علاوہ بعض دیگر صالحین کو اپنے اور اللہ کے درمیان واسطہ بناتے تھے اور کہتے تھے کہ ہم ان کے ذریعے سے اللہ کا تقرب چاہتے ہیں اور اللہ کے ہاں ان کی شفاعت کے امیدوار ہیں، چنانچہ اللہ عزوجل نے ہمارے نبی محمد ﷺ کو ان کی طرف بھیجا تاکہ آپ ان کے لیے ان کے باپ ابراہیم علیہ السلام کے دین کی تجدید فرمائیں اور انھیں یہ بتائیں کہ یہ تقرب اور یہ اعتقاد خالص اللہ کا حق ہے، اس کا ایک ادنیٰ سا حصہ بھی غیر اللہ کے لیے انجام دینا درست نہیں کیونکہ اللہ ہی اکیلا خالق ہے، اس میں کوئی اس کا شریک نہیں، وہی اکیلا رازق ہے، ساتوں آسمان اور ان کے اندر موجود مخلوق اور ساتوں زمینیں اور ان کے اندر موجود مخلوق سب کو اُسی نے پیدا فرمایا ہے اور وہ سب اُسی کے تصرف میں اور اسی کے غلبے میں ہیں بلکہ وہ معبودانِ باطل جن کی مشرکین پرستش کرتے تھے، وہ بھی اس کے معترف تھے کہ وہ اللہ کی ملکیت ہیں اور اسی کے تصرف میں ہیں۔

**عبدالنبی:** یہ تو بڑی خطرناک اور بڑے ہی تعجب کی بات ہے تو کیا اس کی کوئی دلیل بھی ہے؟

**عبداللہ:** اس کی بہت سی دلیلیں ہیں، ان میں سے ایک دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے: ﴿ قُلْ مَن يَرْزُقُكُم مِّنَ ٱلسَّمَآءِ وَٱلْأَرْضِ أَمَّن يَمْلِكُ ٱلسَّمْعَ وَٱلْأَبْصَٰرَ وَمَن يُخْرِجُ ٱلْحَىَّ مِنَ ٱلْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ ٱلْمَيِّتَ مِنَ ٱلْحَىِّ وَمَن يُدَبِّرُ ٱلْأَمْرَ فَسَيَقُولُونَ ٱللَّهُ فَقُلْ أَفَلَا تَتَّقُونَ ﴾ "(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے: وہ کون ہے جو تم کو آسمان اور زمین سے رزق پہنچاتا ہے؟ یا وہ کون ہے جو کانوں اور آنکھوں پر پورا اختیار رکھتا ہے؟ اور وہ کون ہے جو زندہ کو مردہ سے نکالتا ہے اور مردہ کو زندہ سے نکالتا ہے؟ اور وہ کون ہے جو تمام کاموں کی تدبیر کرتا ہے؟ ضرور وہ یہی کہیں گے کہ اللہ۔ تو ان سے کہہ دیجیے کہ پھر تم کیوں نہیں ڈرتے؟" (یونس ٣١)

اور یہ بھی ارشاد ہے: ﴿ قُل لِّمَنِ ٱلْأَرْضُ وَمَن فِيهَآ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ﴿٨٤﴾ سَيَقُولُونَ لِلَّهِ قُلْ أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ﴿٨٥﴾ قُلْ مَن رَّبُّ ٱلسَّمَٰوَٰتِ ٱلسَّبْعِ وَرَبُّ ٱلْعَرْشِ ٱلْعَظِيمِ ﴿٨٦﴾ سَيَقُولُونَ لِلَّهِ قُلْ أَفَلَا تَتَّقُونَ ﴿٨٧﴾ قُلْ مَنۢ بِيَدِهِۦ مَلَكُوتُ كُلِّ شَىْءٍ وَهُوَ يُجِيرُ وَلَا يُجَارُ عَلَيْهِ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ﴿٨٨﴾ سَيَقُولُونَ لِلَّهِ قُلْ فَأَنَّىٰ تُسْحَرُونَ ﴾

"(اے نبی!) آپ ان سے پوچھیں کہ زمین اور اس کی کل چیزیں کس کی ہیں اگر جانتے ہو تو بتلاؤ؟ وہ فوراً جواب دیں گے کہ اللہ کی۔ آپ کہہ دیجیے کہ پھر تم نصیحت کیوں نہیں حاصل کرتے؟ دریافت کیجیے کہ ساتوں آسمانوں کا اور عرش عظیم کا رب کون ہے؟ وہ جواب دیں گے کہ اللہ ہی ہے، آپ کہہ دیجیے کہ پھر تم کیوں نہیں ڈرتے؟ آپ (پھر) پوچھیں کہ تمام چیزوں کا اختیار کس کے ہاتھ میں ہے؟ جو پناہ دیتا ہے اور جس کے مقابلے میں کوئی پناہ نہیں دیا جاتا، اگر تم جانتے ہو تو بتلاؤ؟ وہ جواب دیں گے کہ اللہ ہی ہے، آپ کہہ دیجیے کہ پھر تم کدھر سے جادو کر دیے جاتے ہو؟" (المؤمنون ٨٩)

نیز مشرکین حج میں یوں تلبیہ پکارتے تھے: لبيك اللّٰهمّ لبيك، لبيك لا شريك لك، إلا شريكًا هو لك، تملكه وما ملك "حاضر ہوں اے اللہ! میں حاضر ہوں، میں حاضر ہوں تیرا کوئی شریک نہیں، سوائے اس شریک کے جو تیرا ہی ہے۔ تو ہی اس کا مالک ہے اور جو اس کی ملکیت ہے اس کا بھی مالک ہے۔"

لہٰذا مشرکین قریش کا یہ اقرار و اعتراف کہ اللہ ہی کائنات میں تصرف فرمانے والا ہے یا جسے توحید ربوبیت کہتے ہیں، انھیں

اسلام میں داخل نہیں کر سکی، نیز ان کا ملائکہ یا انبیاء یا اَولیاء کو وَاسطہ بنانا اَور ان سے شفاعت کا طالب ہونا اَور ان کے ذریعے سے اللہ کا تقرب حاصل کرنا یہی وُہ چیز تھی جس نے ان کی جان وُمال کو حلال ٹھہرایا، لہٰذا ہر طرح کی دعا، ہر طرح کی نذر اَور ہر طرح کی قربانی اللہ ہی کے لیے کی جائے گی۔ ہر طرح کی استعانت اللہ ہی سے طلب کی جائے گی اَور ہر طرح کی عبادت کو اللہ کے لیے خاص رکھنا ضرورِی ہو گا۔

**عبدالنبی:** انبیاء وُرسل علیہم السلام نے جس توحید کی دعوت دی اگر وُہ صرف اس بات کا اقرار نہیں کہ اللہ موجود ہے اَور وُہی کائنات میں تصرف فرمانے وَالا ہے جیساکہ تمھارا گمان ہے تو آخر وُہ کونسی توحید تھی؟

**عبداللہ:** انبیاء وُرسل علیہم السلام جس توحید کی دعوت کے لیے بھیجے گئے اَور مشرکین نے جس کو ماننے سے انکار کیا وُہ عبادت کو صرف اللہ کے لیے خاص کرنا تھا، لہٰذا عبادت کی اقسام، مثلاً: دعا، نذر، قربانی، استغاثہ وُفریاد اَور استعانت وُغیرہ میں سے کوئی بھی قسم غیر اللہ کے لیے انجام نہیں دی جا سکتی، تمھارے قول: لاالٰہ الاّ اللہ سے یہی توحید مراد ہے کیونکہ مشرکین قریش کے نزدیک "الٰہ" سے مراد وُہ چیز تھی جس کا مذکورہ بالا اقسام عبادت کے لیے قصد کیا جائے، خواہ وُہ کوئی فرشتہ ہو یا نبی ہو یا وَلی ہو یا درخت ہو یا قبر ہو یا جن ہو۔ وُہ "الٰہ" سے خالق وُرازق اَور مدبر مراد نہیں لیتے تھے کیونکہ وُہ جانتے تھے کہ یہ صرف اللہ وَاحد کی صفات ہیں جیساکہ پہلے بیان ہو چکا ہے، چنانچہ نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لائے اَور انھیں کلمۂ توحید لاالٰہ الاّ اللہ کی دعوت دی جس سے مقصود اس کلمے کے معنیٰ وُمفہوم کی تطبیق تھی، صرف زبان سے اس کا ادا کرنا مقصود نہ تھا۔

**عبدالنبی:** گویا تم یہ کہنا چاہتے ہو کہ مشرکین قریش لَااِلٰہَ الاّ اللہ کا معنیٰ وُمفہوم دوَرِ حاضر کے بہت سے مسلمانوں سے زیادہ جانتے تھے؟

**عبداللہ:** جی ہاں! بڑے افسوس کی بات ہے کہ صورتحال کچھ ایسی ہی ہے کیونکہ جاہل کافر بھی یہ جانتے تھے کہ اس کلمے سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد یہ ہے کہ عبادت صرف اللہ کے لیے انجام دی جائے اَور اللہ کے سوا جن جن چیزوُں کی عبادت کی جاتی ہے ان کا انکار کیا جائے اَور ان سے براءت وُبیزاری کا اظہار کیا جائے، اس لیے کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے کہا کہ کہو: لاالٰہ الا اللہ تو انھوں نے جواب دیا (جیساکہ قرآن ناطق ہے): ﴿ أَجَعَلَ الْآلِهَةَ إِلَٰهًا وَاحِدًا ۖ إِنَّ هَٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ ﴾ "کیا اس نے اتنے سارے معبودوں کو ایک ہی معبود کر دیا، واقعی یہ بہت ہی عجیب بات ہے۔" (ص۵:)

حالانکہ وہ اس بات پر ایمان رکھتے تھے کہ اللہ ہی کائنات میں تصرف کرنے والا ہے۔ تو جب جاہل کافر اس کلمے کا مطلب جانتے تھے تو تعجب ہے ان لوگوں پر جو اسلام کے دعویدار ہیں لیکن اس کلمے کا اتنا بھی معنیٰ و مطلب نہیں جانتے جتنا جاہل کافر جانتے تھے بلکہ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ کلمے کے معنیٰ کا دل سے اعتقاد رکھے بغیر صرف زبان سے اسے پڑھ لینا کافی ہے، پھر ان میں جو ذرا ہوشیار مانے جاتے ہیں وہ یہ گمان کرتے ہیں کہ اس کلمے کا مطلب یہ ہے کہ صرف اللہ ہی خالق و رازق ہے اور صرف وہی تدبیر کرنے والا ہے۔ جب صورتحال یہ ہو تو ظاہر ہے کہ ایسے مدعیان اسلام میں کوئی خیر نہیں جن سے بڑھ کر لَااِلٰہَ الا اللہ کا معنیٰ و مطلب کفار قریش کے جاہل جانتے تھے۔

**عبدالنبی:** لیکن میں اللہ کے ساتھ شرک تو نہیں کرتا بلکہ یہ گواہی دیتا ہوں کہ اللہ وحدہ لا شریک کے سوا نہ کوئی خالق ہے، نہ کوئی رازق ہے اور نہ کوئی نفع و نقصان کا مالک ہے اور یہ کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم بھی اپنی ذات کے لیے کسی نفع یا نقصان کا اختیار نہیں رکھتے تھے، چہ جائیکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ، حسین رضی اللہ عنہما اور عبدالقادر رحمہ اللہ وغیرہ کو اس کا اختیار ہو لیکن بات یہ ہے کہ میں گنہگار آدمی ہوں اور صالحین کا اللہ کے ہاں بڑا مقام و مرتبہ ہے اور میں ان سے یہی طلب کرتا ہوں کہ وہ اللہ کے ہاں اپنے مقام و مرتبے کی وجہ سے میری سفارش کر دیں۔

**عبداللہ:** میں وہی پہلے والا جواب تم پر دہراتا ہوں کہ نبی ﷺ نے جن لوگوں سے قتال کیا وہ بھی تمہاری ذکر کردہ باتوں کا اقرار کرتے تھے اور یہ تسلیم کرتے تھے کہ ان کے بت کوئی کام نہیں بنا سکتے لیکن وہ ان سے جاہ اور شفاعت کے طلبگار ہوتے تھے، میں اس پر قرآن کریم سے دلائل بھی پیش کر چکا ہوں۔

**عبدالنبی:** لیکن یہ آیات تو بت پرستوں کے بارے میں نازل ہوئی ہیں، پھر تم انبیاء وصالحین کو کیسے بتوں سے تشبیہ دیتے ہو؟

**عبداللہ:** ہم پہلے ہی اس پر متفق ہو چکے ہیں کہ ان بتوں میں سے بعض بت نیک لوگوں کے نام سے موسوم تھے جیسا کہ نوح علیہ السلام کے زمانے میں تھا، نیز کفار ان سے اللہ کے ہاں شفاعت ہی کے طالب تھے کیونکہ اللہ کے نزدیک ان کا بڑا مقام ومرتبہ تھا، اس کی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے: ﴿وَالَّذِينَ اتَّخَذُوا مِن دُونِهِ أَوْلِيَاءَ مَا نَعْبُدُهُمْ إِلَّا لِيُقَرِّبُونَا إِلَى اللَّهِ زُلْفَىٰ﴾ ''اور جن لوگوں نے اللہ کے سوا اولیاء بنا رکھے ہیں (وہ کہتے ہیں) کہ ہم ان کی عبادت صرف اس لیے کرتے ہیں کہ یہ (بزرگ) اللہ کی نزدیکی کے مرتبے تک ہماری رسائی کرا دیں۔'' (الزمر:۳)

رہا تمہارا یہ کہنا کہ تم انبیاء اور اولیاء کو کیسے بت بنا دیتے ہو؟ تو ہمارا جواب یہ ہے کہ وہ کفار جن کی طرف نبی کریم ﷺ مبعوث فرمائے گئے ان میں سے بعض اولیاء کو پکارتے تھے جن کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿أُولَٰئِكَ الَّذِينَ يَدْعُونَ يَبْتَغُونَ إِلَىٰ رَبِّهِمُ الْوَسِيلَةَ أَيُّهُمْ أَقْرَبُ وَيَرْجُونَ رَحْمَتَهُ وَيَخَافُونَ عَذَابَهُ ۚ إِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ كَانَ مَحْذُورًا﴾ ''جنہیں یہ لوگ پکارتے ہیں خود وہ اپنے رب کے تقرب کی جستجو میں رہتے ہیں کہ ان میں سے کون زیادہ نزدیک ہے، وہ خود اس کی رحمت کی امید رکھتے اور اس کے عذاب سے خوف زدہ رہتے ہیں، بے شک تیرے رب کا عذاب ڈرنے ہی کی چیز ہے۔'' (الاسراء:۵۷)

اور بعض عیسیٰ علیہ السلام اور ان کی ماں کو پکارتے تھے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَإِذْ قَالَ اللَّهُ يَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ أَأَنتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُونِي وَأُمِّيَ إِلَٰهَيْنِ مِن دُونِ اللَّهِ﴾ ''اور وہ وقت بھی یاد کرو جب اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ اے عیسیٰ ابن مریم! کیا تو نے ان لوگوں سے کہا تھا کہ مجھے اور میری ماں کو بھی اللہ کے سوا معبود قرار دے لو؟'' (المائدۃ:۱۱۶)

اور بعض فرشتوں کو پکارتے تھے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ جَمِيعًا ثُمَّ يَقُولُ لِلْمَلَائِكَةِ أَهَٰؤُلَاءِ إِيَّاكُمْ كَانُوا يَعْبُدُونَ﴾ ''اور ان سب کو اللہ اس دن جمع کر کے فرشتوں سے دریافت فرمائے گا کہ کیا یہ لوگ تمہاری ہی عبادت کیا کرتے تھے؟'' (سبا:۴۰)

ان آیات پر غور کرو کہ اللہ تعالیٰ نے (عبادت کے لیے) بتوں کا قصد کرنے والوں کو اور صالحین، یعنی انبیاء، اولیاء اور فرشتوں کا قصد کرنے والوں کو یکساں طور پر کافر قرار دیا ہے اور رسول اللہ ﷺ نے ان سے بلا تفریق قتال کیا ہے۔

**عبدالنبی:** لیکن کفار تو ان (صالحین) سے نفع رسانی کی آرزو کرتے تھے جبکہ میں یہ گواہی دیتا ہوں کہ نفع ونقصان کا مالک اور سارے کاموں کی تدبیر کرنے والا صرف اللہ ہے اور اسی سے میں اپنی نفع رسانی کی آرزو کرتا ہوں اور صالحین کو ان میں سے کسی بھی چیز کا اختیار نہیں ہے لیکن ان کا قصد میں اس لیے کرتا ہوں کہ اللہ کے پاس ان کی شفاعت کی امید رکھتا ہوں۔

**عبداللہ:** تمہارا یہ قول بعینہٖ کفار کا قول ہے اور اس کی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہے: ﴿وَيَعْبُدُونَ مِن دُونِ اللَّهِ مَا لَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنفَعُهُمْ وَيَقُولُونَ هَٰؤُلَاءِ شُفَعَاؤُنَا عِندَ اللَّهِ﴾ ''اور یہ لوگ اللہ کے سوا ایسی چیزوں کی عبادت کرتے ہیں جو نہ ان کو نقصان دیتی ہیں اور نہ ان کو نفع دیتی ہیں، اور وہ کہتے ہیں کہ یہ اللہ کے پاس ہمارے سفارشی ہیں۔'' (یونس:۱۸)

**عبدالنبی:** لیکن میں تو صرف اللہ کی عبادت کرتا ہوں اور صالحین کی پناہ لینا اور ان کو پکارنا عبادت تو نہیں ہے۔

**عبداللہ:** اب میں تم سے ایک سوال کرتا ہوں، کیا تم یہ اقرار کرتے ہو کہ اللہ نے تمہارے اوپر اپنے لیے عبادت کو خالص کرنا فرض

کیا ہے اور یہ تم پر اس کا حق بھی ہے جیسا کہ اس کا ارشاد ہے: ﴿ وَمَآ أُمِرُوٓاْ إِلَّا لِيَعۡبُدُواْ ٱللَّهَ مُخۡلِصِينَ لَهُ ٱلدِّينَ حُنَفَآءَ ﴾ "انھیں اس کے سوا کوئی حکم نہیں دیا گیا کہ صرف اللہ کی عبادت کریں، اسی کے لیے دین کو خالص رکھیں یکسو ہو کر۔" (البینۃ:۵)

**عبدالنبی:** جی ہاں! اللہ نے مجھ پر یہ فرض کیا ہے۔

**عبداللہ:** تو اب تم سے میرا سوال یہ ہے کہ اللہ نے تم پر جو فرض کیا ہے، یعنی اسی کے لیے عبادت کو خالص کرنا، اس کی وضاحت کر دو۔

**عبدالنبی:** اس سوال سے تمھارا کیا مقصد ہے؟ میں اسے نہیں سمجھ سکا، تھوڑی سی وضاحت کیجیے۔

**عبداللہ:** غور سے سنو! تاکہ میں تمھارے سامنے اس کی وضاحت کر دوں، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ﴿ ٱدۡعُواْ رَبَّكُمۡ تَضَرُّعٗا وَخُفۡيَةًۚ إِنَّهُۥ لَا يُحِبُّ ٱلۡمُعۡتَدِينَ ﴾ "تم لوگ اپنے رب سے دعا کیا کرو گڑگڑا کے بھی اور چپکے چپکے بھی، بے شک اللہ ان لوگوں کو ناپسند کرتا ہے جو حد سے نکل جائیں۔" (الأعراف:۵۵)

## کیا دعا (پکارنا) اللہ تعالیٰ کی عبادت ہے یا نہیں؟

**عبدالنبی:** ہاں، کیوں نہیں! بلکہ عبادت کا مغز (اصل) ہے جیسا کہ حدیث میں ہے: « اَلدُّعَاءُ هُوَ الْعِبَادَةُ » "دعا ہی عبادت ہے۔" (احمد، ابوداود)

**عبداللہ:** جب تم نے یہ اقرار کر لیا کہ دعا (پکارنا) اللہ کی عبادت ہے اور لیل و نہار میں خوف یا امید کی حالت میں کسی ضرورت کے لیے تم اللہ سے دعا کرو، پھر اسی ضرورت کے لیے کسی نبی یا فرشتے یا قبر میں مدفون کسی نیک شخص سے بھی دعا کرو تو کیا اس میں تم نے شرک کیا یا نہیں؟

**عبدالنبی:** ہاں، میں نے شرک کیا اور تمھاری یہ بات بالکل صحیح اور واضح ہے۔

**عبداللہ:** ایک دوسری مثال بھی سنو، جب تمھیں اللہ تعالیٰ کے اس حکم کا علم ہوا: ﴿ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَٱنۡحَرۡ ﴾ "پس اپنے رب کے لیے نماز پڑھیے اور قربانی کیجیے۔" (الکوثر:۲)

## اور اللہ کے اس حکم کی تعمیل میں تم نے اس کے لیے ذبح کیا یا نحر کیا تو کیا یہ اللہ کی عبادت ہوئی یا نہ ہوئی؟

**عبدالنبی:** جی ہاں! یہ عبادت ہوئی۔

**عبداللہ:** پھر اگر تم نے کسی مخلوق، مثلاً: کسی نبی یا جن وغیرہ کے لیے ذبح کیا تو کیا تم نے اس عبادت میں اللہ کے ساتھ غیر اللہ کو شریک کیا یا نہیں؟

**عبدالنبی:** ہاں، یہ بلاشبہ شرک ہوا۔

**عبداللہ:** میں نے تمھارے سامنے دعا اور قربانی کی مثال اس لیے پیش کی ہے کہ دعا قولی عبادت کی سب سے اہم قسم ہے اور قربانی عملی عبادت کی سب سے اہم قسم ہے، حالانکہ عبادت انھی دونوں چیزوں میں منحصر نہیں بلکہ اس کا معنی اس سے کہیں زیادہ وسیع ہے، اس میں نذر، حلف، استعاذہ (پناہ طلب کرنا) اور استعانت (مدد طلب کرنا) وغیرہ شامل ہیں لیکن سوال یہ ہے کہ جن مشرکین کے بارے میں قرآن نازل ہوا کیا وہ فرشتوں، صالحین اور لات وغیرہ کی عبادت کرتے تھے یا نہیں؟

**عبدالنبی:** ہاں، کیوں نہیں! وہ ان کی عبادت کرتے تھے۔

**عبداللہ:** تو واضح رہے کہ یہی دعا، قربانی، استغاثہ، استعانت اور التجا وغیرہ ان کی عبادت تھی ورنہ وہ بھی یہ اقرار کرتے تھے کہ وہ اللہ کے بندے ہیں اور اس کے ماتحت ہیں اور اللہ ہی تمام کاموں کی تدبیر کرتا ہے لیکن اس کے باوجود وہ جاہ و مرتبہ اور شفاعت کے لیے ان کو پکارتے اور ان کی پناہ لیتے تھے اور یہ بات بالکل عیاں اور ظاہر ہے۔

